# کلیاتِ غلام عباس

غلام عباس کے افسانے

ترتیب و مقدمہ

ندیم احمد




Rahrawan-e-Adab

کلیاتِ غلام عباس

(غلام عباس کے افسانے)

ترتیب و مقدمہ : ندیم احمد

فضیل جعفری اور افتخار حسین

کے نام

یہ سانحہ میرہم نے کہ قیامت خواب لائے
تری سرگذشت سن کر گئے اور خواب یاراں

کلیات غلام عباس

# KULLIYAT - E - GHULAM ABBAS

## GHULAM ABBAS KEY AFSANEY

(Short Stories By : Ghulam Abbas)

*Edited By :* Nadim Ahmad

ISBN 978 - 93 - 5265 - 604 - 2

پہلی اشاعت : ۲۰۱۶ء
تعداد : ۵۰۰
ترتیب : احمد اقبال صدیقی
طابع : [illegible]
قیمت : ۸۰۰ روپے (Rs.800/-)




Rahrawan-e-Adab

# ترتیب



## افسانے

### آنندی (۱۹۴۸)



### جاڑے کی چاندنی (۱۹۶۰)

*Artist are complicated people. ...They dont have to be saints. You shouldnt idealize them or demonize them. Their work is what matters, not their lives.*

***Mario Vargas llosa***

کلیات غلام عباس

## کن رس (۱۹۶۹)



## دیگر افسانے



* *

*The last and greatest art, the art to blot.*

**Pope**

# تمہید

غلام عباس کے افسانوں کا پہلا مجموعہ "آنندی" مکتبہ جدید، لاہور سے پہلی بار اپریل ۱۹۴۸ء میں شائع ہوا۔ اس کے بعد اس مجموعے کی کسی اشاعت کا مجھے کوئی علم نہیں۔ ان کا دوسرا مجموعہ "جاڑے کی چاندنی" جولائی ۱۹۶۰ء میں پہلی دفعہ شائع ہوا۔ اور اس کے متعدد ایڈیشن ۱۹۸۰ء تک شائع ہوتے رہے۔ عباس صاحب کا تیسرا اور آخری مجموعہ "کن رس" دسمبر ۱۹۶۹ء میں پہلی دفعہ لاہور سے شائع ہوا اور اغلب ہے کہ یہ اس کا واحد ایڈیشن تھا۔ پاکستان میں وقتے وقتے سے ان کے افسانوں کے متعدد انتخابات بھی شائع ہوتے رہے لیکن ہندوستان میں غلام عباس کا ذکر بہت کم ہوا۔ کم سے کم مجھے تو اس بات کا کوئی علم نہیں کہ ہندوستان سے ان کے افسانوں کا کوئی مجموعہ یا انتخاب شائع ہوا ہو۔ ہندوستان میں "آنندی" کے سوا غلام عباس کا کوئی بھی افسانہ عام اردو والوں کی دسترس میں نہیں۔ ۶۰ کی نسل نے تو عباس صاحب کو پڑھا بھی تھا لیکن ۸۰ کے بعد اردو میں جو نسل سامنے آئی اسے "کہانی کی واپسی" نے ایسا پاگل کر رکھا تھا کہ عباس صاحب جیسا غیر معمولی قصہ گو بھی ان کی نظروں سے اوجھل رہا۔ "آنندی" کو تو ہماری درسگاہیں بچا لے گئیں ورنہ اس کا بھی وہی حال ہوتا جو عباس صاحب کے دوسرے افسانوں کا ہوا۔

ہندوستان میں افسانہ 'آنندی' دستیاب تو ہے لیکن اس کا متن نہایت ہی ناقص اور غیر تشفی بخش

ہے۔ اس معاملے میں پاکستان بھی ہم سے پیچھے نہیں۔ وہاں سے شائع ہونے والے انتخابات کا حال تو اتنا پتلا ہے کہ عباس صاحب کا افسانہ "غازی مرد" "نمازی مرد" بن گیا ہے۔

عباس صاحب جیسے بڑے افسانہ نگار کے متعلق اسی غیر محتاط رویے نے مجھے ان کے افسانوں کو جمع کرنے اور ان کا درست متن تیار کرنے پر مجبور کیا۔ مجھے امید ہے کہ اس کتاب کے ذریعہ غلام عباس کے افسانوں کی ایک نئی دنیا ہمارے سامنے آئے گی۔

افسانوں کے متن کو ہر طرح سے معتبر بنانے کے لئے ضروری تھا کہ غلام عباس صاحب کے تمام افسانوی مجموعوں کے ان اولین نسخوں کو حاصل کیا جائے جو خود غلام عباس صاحب کی نگرانی میں شائع ہوئے تھے۔ چنانچہ میں نے وہ تمام نسخے حاصل کئے اور ان کی روشنی میں متن تیار کیا۔ ہندوستان میں شاید میں واحد آدمی ہوں جس کی ذاتی لائبریری میں یہ تمام نسخے اپنی اصل حالت میں موجود ہیں۔

تحقیق کے جدید رویوں کے مطابق میں نے کلیات کو مجموعے کے اعتبار سے ترتیب دیا ہے تاکہ کتاب حوالے کے طور پر استعمال کی جاسکے اور نودریافت افسانوں کو ایک الگ باب کے تحت رکھا ہے۔

شمس الرحمن فاروقی صاحب نے ہمیشہ کی طرح اس بار بھی مجھے اپنے مشوروں سے نوازا اور کتاب کے بیک سرورق کے لئے رائے لکھی۔ ان کی شفقتوں کو میں الفاظ میں بیان نہیں کرسکتا۔ کام کے دوران آصف فرخی، فضیل جعفری، شمیم حنفی، ابوالکلام قاسمی اور انیس اشفاق صاحب سے میری گفتگو ہوتی رہی۔ میں نے ان کے مشوروں سے فائدہ اٹھایا اور ان لوگوں کا شکر گزار ہوں۔

استاد محترم پروفیسر شہبازی صاحب نے ہمیشہ میرا حوصلہ بڑھایا۔ ان کے احسانات بے شمار ہیں مجھ پر۔ میرے دوست احمد اقبال صدیقی نے کتاب کا دیدہ زیب سرورق تیار کیا جس کے لئے میں ان کا شکر گزار ہوں۔ عزیز شاگرد محمد شہنواز عالم نے کتاب کے بعض حصوں کے پروف پڑھے اور ڈاکٹر تسلیم عارف نے کتاب کے بعض حصے کی حرف کاری کی ان لوگوں کے لئے دل سے دعا نکلتی ہے۔ کتاب کی تکمیل میں میری شریک حیات انجم آراء نے میری کافی معاونت کی اور میرے ہر کام کو اپنی توجہ سے آسان بنایا۔ لیکن وہاں کا معاملہ دو دل ہے۔

ندیم احمد



## مقدمہ

غلام عباس کے بارے میں کہا جاسکتا ہے کہ انہوں نے سب کے لئے افسانے نہیں لکھے۔ یہ بیان نظریوں کو سینے سے لگائے اور قدم قدم پر گم شدہ قاری کی تلاش میں سرگرداں ناقدوں کے لئے خاصہ پریشان کن ہے۔ پابند ادبی سیاست کے زیر اثر Politically Correct بیانات دینے کے ہم ایسے عادی ہوچکے ہیں کہ فساد خلق کا خطرہ دیکھتے ہی آئیڈیالوجی کا سہارا ڈھونڈنے لگتے ہیں خواہ اس کے نتیجے میں لفظوں کے مرکبات اور ان میں موجود تجربوں کی شکل مسخ ہی کیوں نہ ہو جائے۔ سب کے لئے افسانے لکھنا یا ایسے افسانے لکھنا جسے پڑھ کر ناتیار (Unprepared) قاری بھی رواں ہوجائے میرے خیال میں بڑا غبی فعل۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ میں متن کے باہر قاری کے وجود سے انکاری ہوں یا متن کی تفہیم کے لئے کسی عقلیت کوش بورژوازم کا حامی۔ بات صرف اتنی ہے کہ آرٹ کے بغیر قاری کا وجود ممکن نہیں۔ فن کار اس لئے نہیں لکھتا کہ اسے کیسے اور کتنے قاری میسر آئیں گے۔ تخلیق کا اندرونی عمل تو اسے یہ سوچنے کا موقع ہی نہیں دیتا۔ منشائے مصنف اور متن کی پُراسراریت کے نتیجے میں معنی کی غیر قطعیت کے درمیان ایک پیکار کا عمل ہوتا ہے جو مسلسل جاری رہتا ہے۔ ان کی اس صورت میں فن کار کو یہ مہلت ہی نہیں ملتی کہ وہ فرضی چیزوں پر اپنی توجہ صرف کرے اور تخلیقی عمل کی Originality کو خود اپنے ہاتھوں سے تہس نہس کردے۔ متن بناتے وقت ادیب کو خارجی اشیا سے بھی

لڑنا پڑتا ہے اور اپنے آپ سے بھی۔ مشرقی شعریات نے مثالی متن The Ideal Text کے متعلق اس حقیقت کو بہت پہلے پا لیا تھا البتہ مغربی تنقید کو اس نکتہ تک پہنچنے کے لئے والیری کا انتظار کرنا پڑا۔ والیری کہتا تھا:

IL FANT TENTER DE VIVSE

والیری کی طرح ملارمے بھی تخلیقی عمل کو نتائج سے الگ رکھ کر دیکھتا تھا۔ ادیبوں کے ایک اجتماع کے موقع پر کہی گئی نظم 'سلام' Salutation میں وہ کہتا ہے:

NOTHING! THIS FORM AND VIRGIN VERSE
TO DESIGNATE NOUGHT BUT THE CUP
SUCH FAR OFF THERE PLUNGES A TROOPS
OF MANY SIRENS UPSIDE DOWN

WE ARE NAVIGATING MY DIVERSE FRIENDS

ALREADY ON THE POOP YOU THE SPLENDID
PROW WHICH CUTS THE MAIN OF THUNDERS
AND OF WINTERS

A FINE CLARITY CALLS ME WITHOUT FEAR OF
ITS ROLLING TO CARRY UPRIGHT THIS TOAST

SOLITUDE IT WAS THAT WAS WORTH
OUR SAIL'S WHITE SOLICITTED

عسکری صاحب کی مانیں تو ملارمے نے نظم کی پہلی سطر میں ہی کہہ دیا ہے کہ یہ تو کچھ بھی نہیں۔ یعنی یہ ساری نظم ایک کھیل ہے لیکن اس نظم کی طرح فنی تخلیق کا آغاز بھی اسی " کچھ بھی نہیں" اسی کھیل سے ہوتا ہے۔ آج کل کچھ نقاد ایسے بھی ہیں جو فن کے سلسلے میں کھیل کا نام سن کر بگڑ جاتے ہیں اور فوراً یہ سمجھانا شروع کر دیتے ہیں کہ کھیل کا نفسیاتی مطلب کیا ہے اور انسان کے لئے اس کی حیاتیاتی اہمیت کتنی ہے۔ لیکن فن کار یہ سوچ کر لکھنے نہیں بیٹھتا کہ اس وقت مجھے انسان کی ایک زبردست خدمات انجام دینی ہے۔ اس کی تخلیقی سرگرمی کے نتائج انسانیت کے لئے کتنے ہی اہم کیوں نہ ہوں تخلیقی لمحے





میں اسے نتائج سے سروکار نہیں ہوتا۔ عشق کرنے سے پہلے آدمی یہ نہیں سوچا کرتا کہ نسل انسانی کی افزائش میرا فرض ہے۔ فن کار بھی ایک تخلیقی شہوت کے پنجے میں گرفتار ہوتا ہے وہ اس کھیل کے لطف کی خاطر اپنے آپ کو اس تحریک کے حوالے کر دیتا ہے۔ اس معاملے میں فن کار کی حیثیت کچھ عورت کی سی ہے۔ برسوں کے دکھ تخلیقی لمحے کی لذت میں تحلیل ہو کے رہ جاتے ہیں۔ اس کھیل کی مسرت میں فن کار کو یہ بھی یاد نہیں رہتا کہ وہ کون سی اذیت اپنے سر لے رہا ہے۔" غلام عباس نے بھی یہ اذیت اپنے سر لی ہے وہ جان بوجھ کر افسانہ لکھتے ہیں۔ ملارمے نے تخلیقی عمل کو باقاعدہ ریاضت بنا دیا تھا۔ غلام عباس کے بارے میں ایسی کوئی بات تو نہیں کہی جا سکتی لیکن انسانی ذہن کے کسی عمل کو رد کئے بغیر روزمرہ کے تجربات میں حقیقت کی تلاش ان کے افسانے کو عام انسانی سطح سے بہت بلند کر دیتی ہے۔ وہ تجربات سے نہیں کھینچتے اور نہ ہی خواب دیکھتے ہیں بلکہ انہی کے ذریعہ ان کا تخیل حرکت میں آتا ہے۔ فن میں جو حقیقت ہے اس کے مقابلے میں اور حقیقتیں صرف ایک سایہ ہیں، غلام عباس کو بھی اس کا احساس ہے۔ چنانچہ حقیقت میں ڈوب جانے کے لئے کبھی تو افسانے میں انہیں روزمرہ کی حقیقت سے تھوڑے وقفے کے لئے قطع تعلق کرنا پڑتا ہے اور کبھی ساری حقیقتیں متن کی سطح پر ایک ساتھ چلنے لگتی ہیں۔ جو لوگ افسانے میں حقیقت، موضوع، خیال یا جذبے کی وحدت کو فوراً پانا چاہتے ہیں انہیں غلام عباس کے افسانے پھیکے معلوم ہوں گے۔ دراصل وحدت ان کے یہاں جلدی سے نہیں ملتی یہی وجہ ہے کہ منٹو اور بیدی کی طرح اچھے افسانے لکھنے کے باوجود انہیں وہ مقبولیت حاصل نہ ہو سکی جس کے وہ مستحق تھے۔ عسکری صاحب نے ایک موقعہ پر یہ بات کہی تھی:

عام طور پر افسانے کے متعلق جو تنقیدی مضامین لکھے جاتے ہیں ان میں عباس کا ذکر بھولے بھٹکے ہی ہوتا ہے۔ مضمون نگار ذرا باخبر یا ستھرے ذوق کا ہوا تو اس نے ان کے متعلق کچھ لکھ دیا ورنہ غائب۔ مگر ساتھ ہی ساتھ یہ بھی درست ہے کہ انفرادی طور سے ان کے دو تین افسانے مقبول بھی ہوئے اور مشہور بھی ہوئے بلکہ آنندی کا شمار تو اردو کے مشہور ترین افسانوں میں ہوتا ہے۔ اگر آپ ادب سے سنجیدہ دلچسپی رکھنے والے کسی آدمی سے پوچھیں کہ تمہیں کون کون سے افسانے اب تک پسند آئے ہیں تو وہ آنندی کا نام ضرور لے گا۔ اس سے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ غلام عباس مجموعی طور سے مقبول نہیں ہیں۔ مگر ان کے بعض افسانے بہت مقبول ہیں۔ اگر ہم اس تضاد کی وجہ معلوم

کرلیں تو ہم غلام عباس کے فن کی خصوصیت کو زیادہ اچھی طرح سمجھ سکیں گے۔

جدید ناقدوں میں فضیل جعفری نے بھی غلام عباس کے آرٹ کو ایک عرصے تک نظرانداز کئے جانے کی بات کہی ہے۔ اپنی کتاب 'آبشار اور آتش فشاں' میں انہوں نے عباس پر بڑا زبردست مضمون باندھا ہے۔ فضیل صاحب منٹو، کرشن چندر، بیدی اور عصمت کے ساتھ غلام عباس کا نام لینا پسند کرتے ہیں۔ انہیں عباس کی تکنیک اور کردار نگاری سے دلچسپی ہے۔ 'سیاہ و سفید'، 'بھنور'، 'سایہ'، 'غازی مرد' اور 'بردہ فروش' کے کرداروں کی خارجی زندگی اور داخلی پہلوؤں پر فضیل صاحب نے جو گفتگو کی ہے اس کی توقع صرف فضیل جعفری یا پھر فاروقی صاحب جیسے بڑے ناقدوں سے ہی کی جا سکتی ہے۔ تکنیک اور کردار نگاری غلام عباس کی طاقت ہیں مگر ان کے فن پر نظری گفتگو کرتے وقت کچھ اور باتیں بھی بڑی توجہ طلب ہیں۔ غلام عباس نے ۳۶ء کی تحریک سے تقریباً آٹھ دس سال پہلے لکھنا شروع کیا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب سیاسی، معاشی، سماجی اور نفسیاتی پیچیدگیاں پردے ہی پردے میں نشوونما پا رہی تھیں اور اب تک واضح نہ ہو پائی تھیں۔ نفرت اور محبت کے مرکز اب تک متعین نہیں تھے۔ ادیبوں کے یہاں بغاوت یا بیزاری کا یہ عالم نہ تھا کہ وہ اپنا اصل کام چھوڑ کر چند چیزوں کے خلاف اور دوسری چند چیزوں کے حق میں لکھنا شروع کر دیں یعنی نفرت اور محبت کے لئے چند چیزیں چن لیں اور پھر نظریے کی تھیلی میں بند کر کے ان چیزوں کو لوگوں تک پہنچاتے رہیں۔ الحمرا کے افسانے سے چل کر جزیرہ سخنوراں اور پھر آنندی تک آتے آتے غلام عباس نے نظریے کا جھنجھٹ ہی نہیں پالا۔ نظریے بازی نے ان کے یہاں وہ پیچیدگی پیدا نہیں کی جو ہمیں کرشن چندر کے یہاں ملتی ہے۔ غلام عباس نے دوسرے معاصرین کے علی الرغم آئیڈیالوجی اور اس کے زیر اثر جعلی موضوعات سے اپنے افسانے کو الگ تھلگ رکھا ہے۔ وہ ان ادیبوں میں سے نہیں ہیں جو لکھنے سے پہلے ایسے موضوع چنتے ہیں جن کے متعلق وہ پہلے ہی سے فرض کر لیتے ہیں کہ یہ ان کے مقاصد کے لئے مناسب اور موزوں ہیں۔ فارمولے کے تحت ایسے افسانے لکھنا جن سے ایک قسم کی جمالیاتی سنسنی پیدا ہو سکے، میرے خیال میں بڑا کمزور اور غیر دلچسپ کام ہے۔ ۳۶ء کی تحریک کے فوراً بعد قائم ہونے والے بہت سے جدید افسانہ نگاروں کے اسی رویے کے متعلق عسکری صاحب نے کہا تھا:

> جدید افسانہ نگاروں نے افسانے کا ایک فارمولا تیار کر لیا ہے۔ اسی کے مطابق وہ اپنے افسانے گڑھتے ہیں۔ اس فارمولا کا مقصد یہ ہے کہ ایک قسم کی جمالیاتی سنسنی پیدا ہو سکے۔ کہیں ایک گھنٹی سی بجتی ہے لیکن اتنی مدھم اور مبہم





> آواز سے کہ بس کان میں ایک جھنک سی سنائی دیتی ہے۔ یہ آواز اس سے زیادہ بلند نہیں ہونی چاہیے۔ فیشن کا تقاضا ہے کہ یہ آواز کچھ رموز کے پردوں میں لپٹی ہوئی ہو۔ بس ہلکی سی ٹن کی آواز آنی چاہیے۔ پڑھنے والوں کا رد عمل بھی اب بہت مخصوص اور محدود ہو کر رہ گیا ہے۔ جدید افسانے پڑھتے ہوئے بس یہ دیکھ لینا کافی ہے کہ وہ وضعی اعتبار سے درست ہیں یا نہیں۔ یہ پوچھنا مشکل ہو گیا ہے کہ وہ واقعی لکھنے کے قابل بھی تھے یا نہیں۔ جدید افسانوں میں زندگی کے متعلق ایک بہت ہی مخصوص و محدود اور غیر اہم رویہ ملتا ہے۔ انہیں پڑھ کر کچھ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ بس زندگی کا سارا مقصد ہی کوئی ایسا واقعہ فراہم کرنا ہے جو ایک مختصر سے تخیل میں ٹھیک بیٹھ سکے اور اس تخیل کا مقصد افسانہ نگار کو کوئی چھوٹا سا چست خیال فراہم کرنا ہے، جسے وہ اخلاقی سبق کے طور پر افسانے کے آخر میں چپکا سکے۔

اخلاقیات سے پیچھا چھڑانا تو فن کار کے لئے ممکن نہیں لیکن اس لفظ کو چھوٹے سے چھوٹے اور تنگ سے تنگ معنوں میں استعمال کر کے ناتیار (Unprepared) قاری کے لئے سامان تفریح فراہم کرنا ایک نہایت ہی غیر ادبی کام ہے۔ اخلاقی رشتے حقیقت کا حصہ ہیں بلکہ سب سے بڑی حقیقت ہیں۔ غلام عباس کو بھی اس کا احساس ہے لیکن وہ ۳۶ء کی تحریک سے متاثر نوجوانوں کی طرح مابعد الطبعیاتی معاملات کو صحافت کی سطح پر نہیں کھینچتے۔ یہ رویہ مروجہ ادبی فیشن کے خلاف تھا اور غلام عباس کو اس کا نقصان بھی اٹھانا پڑا۔ 'آنندی' جیسا افسانہ لکھنے کے باوجود وہ اس طرح مشہور نہ ہو پائے جس طرح کرشن چندر، منٹو، عصمت، بیدی، ممتاز مفتی اور اشک وغیرہ نے شہرت پائی۔ غلام عباس اور ان کے افسانوں سے نام نہاد قاری کی عدم دلچسپی اور اس کے نتیجے میں نقادوں کی بے توجہی کے اور بھی کئی وجوہ ہیں۔ پہلی بات تو یہ کہ اپنے معاصرین کے برخلاف افسانے کو دلچسپ بنانے کے لئے وہ کسی خاص قسم کے موضوع کا انتخاب کبھی نہیں کرتے یعنی دلچسپ ہونا ان کے افسانے کی شرط نہیں۔ وہ کسی خاص موضوع، اسلوب یا جذباتی فضا کے چوکھٹے میں بند بیانیہ کے تفاعل سے افسانہ خلق نہیں کرتے بلکہ ایک صورت حال ہوتی ہے جو بیان اور کردار کے تفاعل کو ہمارے لئے قابل قبول بناتی ہے اور جس کی بنا پر ہم ان سے انسانی جذبات کے دائرے میں رہ کر معاملہ کرتے ہیں۔ بیان غلام عباس کے یہاں وسیلہ ہے جس سے کہانی وجود میں آتی ہے۔ 'آنندی' اس کی بہترین مثال ہے۔ اس

میں کردار کوئی نہیں، یہ بیانیہ اور صورت حال کے آپسی تعامل Interaction کا افسانہ ہے۔ کہانی کی بڑائی اس بات میں ہے کہ یہاں روایتی بیانیہ کا وہ عنصر موجود ہے، جہاں واقعہ یا صورت حال ہی سب کچھ ہوتا ہے۔ یعنی صورت حال اور واقعہ کے آپسی تعامل میں کردار کا عمل دخل بہت کم ہو اور واقعہ اس قدر پیش منظر میں ہو کہ کردار ہمیں غیر اہم معلوم ہونے لگے۔ 'آنندی' میں بیانیہ کی پکڑ اتنی مضبوط ہے کہ کہانی پڑھتے وقت ہم فرضی چیز کی تلاش نہیں کرتے ہمیں اس کی فکر ہی نہیں رہتی کہ یہاں کردار کتنے ہیں اور کردار نگاری کتنی۔ ایک شہر ہے جسے غلام عباس نے طاقت ور بیانیہ کی مدد سے عدم سے وجود میں آتے، آباد ہوتے اور چلتے پھرتے دکھایا ہے۔ 'آنندی' میں جو چیز پیش از پیش حاوی ہے، وہ دراصل وہی صورت حال ہے جو کہانی پن کو خلق کرتی ہے۔

بلدیہ کا اجلاس زوروں پر تھا۔ ہال کھچا کھچ بھرا ہوا تھا اور خلاف معمول ایک ممبر بھی غیر حاضر نہ تھا۔ بلدیہ کے زیر بحث مسئلہ یہ تھا کہ زنان بازاری کو شہر بدر کر دیا جائے کیوں کہ ان کا وجود انسانیت، شرافت اور تہذیب کے دامن پر بدنما داغ ہے۔ بلدیہ کے ایک بھاری بھر کم رکن جو ملک و قوم کے سچے خیر خواہ سمجھے جاتے تھے، نہایت فصاحت سے تقریر کر رہے تھے۔ ......اور پھر حضرات! آپ یہ بھی خیال فرمایئے کہ ان کا قیام شہر کے ایک ایسے حصے میں ہے جو نہ صرف شہر کے بیچوں بیچ عام گزر گاہ ہے بلکہ شہر کا سب سے بڑا تجارتی مرکز بھی ہے۔ چنانچہ ہر شریف آدمی کو چار و ناچار اس بازار سے گزرنا پڑتا ہے علاوہ ازیں شرفا کی پاک دامن بہو بیٹیاں اور بازار کے تجارتی اہمیت کی وجہ سے یہاں آنے اور خرید و فروخت کرنے پر مجبور ہیں۔

پانسو سے کچھ اوپر بیسواؤں میں سے صرف چودہ ایسی تھیں جو اپنے عشاق کی وابستگی یا خود اپنی دل بستگی یا کسی اور وجہ سے شہر کے قریب آزادانہ رہنے پر مجبور تھیں اور اپنے دولتمند چاہنے والوں کی مستقل مالی سرپرستی کے بھروسے بادل ناخواستہ اس علاقے میں رہنے پر آمادہ ہو گئی تھیں، ورنہ باقی عورتوں نے سوچ رکھا تھا کہ وہ یا تو اسی شہر کے ہوٹلوں کو اپنا مسکن بنائیں گی یا بظاہر پارسائی کا جامہ پہن کر شہر کے شریف محلوں کے کونوں کھدروں میں جا چھپیں





گی یا پھر اس شہر ہی کو چھوڑ دیں گی۔ یہ چودہ بیسوائیں اچھی خاصی مالدار تھیں۔ اس شہر میں ان کے جو مملوکہ مکان تھے، ان کے دام انھیں اچھے مل گئے تھے اور اس علاقے میں زمین کی قیمت برائے نام تھی اور سب سے بڑھ کر یہ کہ ان کے ملنے والے دل و جان سے ان کی مالی امداد کرنے کے لئے تیار تھے۔ چنانچہ انھوں نے اس علاقے میں جی کھول کر بڑے عالیشان مکان بنوانے کی ٹھان لی۔ ایک اونچی اور ہموار جگہ جو ٹوٹی پھوٹی قبروں سے ہٹ کر تھی منتخب کی گئی۔ زمین کے قطعے صاف کرائے اور چابکدست نقشہ نویسوں سے مکانوں کے نقشے بنوائے گئے اور چند ہی روز میں تعمیر کا کام شروع ہو گیا۔ دن بھر اینٹ، مٹی، چونا، شہتیر، گارڈر اور دوسرا عمارتی سامان لاریوں، چھکڑوں، خچروں، گدھوں اور انسانوں پر لد کر اس بستی میں آتا اور منشی حساب کتاب کی کاپیاں بغلوں میں دبائے انھیں گنواتے اور کاپیوں میں درج کرتے۔ میر عمارت معماروں کو کام کے متعلق ہدایات دیتے۔ معمار مزدوروں کو ڈانٹتے، مزدور ادھر ادھر دوڑتے پھرتے۔ مزدورنیوں کو چلا چلا کر پکارتے اور اپنے ساتھ کام کرنے کیلئے بلاتے۔

ایک دن ایک دیہاتی بڑھیا جو پاس کے کسی گاؤں میں رہتی تھی، اس بستی کی خبر سن کر آ گئی۔ اس کے ساتھ ایک خورد سال لڑکا تھا۔ دونوں نے مسجد کے قریب ایک درخت کے نیچے گھٹیا سگریٹ، بیڑی چنے اور گڑ کی بنی ہوئی مٹھائیوں کا خوانچہ لگا دیا۔ بڑھیا کو آئے ابھی دو دن بھی نہ گزرے تھے کہ ایک بوڑھا کسان کہیں سے ایک مٹکا اٹھا لایا اور کنوئیں کے پاس اینٹوں کا ایک چھوٹا سا چبوترہ بنا، پیسے کے دو دو گھونٹ شربت کے گلاس بیچنے لگا۔ ایک کنجڑے کو جو خبر ہوئی، وہ ایک ٹوکرے میں خربوزے بھر کے لے آیا اور خوانچہ والی بڑھیا کے پاس بیٹھ کر: "لے لو خربوزے۔ شہد سے میٹھے خربوزے۔" کی صدا لگانے لگا۔ اس شخص نے کیا کیا گھر سے سری پائے پکا، دیگچی میں رکھ خوانچہ میں لگا تھوڑی سی روٹیاں مٹی کے دو تین پیالے اور ٹین کا ایک گلاس لے کر

آ موجود ہوا اور اس بستی کے کارکنوں کو جنگل میں ہنڈیا کا مزا چکھانے لگا۔

ان بیسواؤں کے مکانوں کی تعمیر کی نگرانی ان کے رشتہ دار یا کارندے تو کرتے ہی تھے۔ کبھی کبھی دن دوپہر کے کھانے سے فارغ ہو کر عشاق کے ہمراہ خود بھی اپنے اپنے مکانوں کو بنتا دیکھنے آ جاتیں اور غروب آفتاب سے پہلے یہاں سے نہ جاتیں۔ اس موقع پر فقیروں اور فقیرنیوں کی ٹولیوں کی ٹولیاں نہ جانے کہاں سے آ جاتیں اور جب تک خیرات نہ لے لیتیں اپنی صداؤں سے برابر شور مچاتی رہتیں اور انھیں بات نہ کرنے دیتیں۔ کبھی کبھی شہر کے لفنگے اوباش بے کار مباش کچھ کیا کر کے مصداق شہر سے پیدل چل کر بیسواؤں کی اس نئی بستی کی سن گن لینے آ جاتے اور اگر اس دن بیسوائیں بھی آئی ہوتیں تو ان کی عید ہو جاتی۔ وہ ان سے ذرا ہٹ کر ان کے اردگرد چکر لگاتے رہتے۔

بستی میں ایک جگہ ایک ٹوٹا پھوٹا مزار تھا جو قرائن سے کسی بزرگ کا معلوم ہوتا تھا۔ جب یہ مکان نصف سے زیادہ تعمیر ہو چکے تو ایک دن بستی کے راج مزدوروں نے کیا دیکھا کہ مزار کے پاس سے دھواں اٹھ رہا ہے اور سرخ سرخ آنکھوں والا لمبا، تڑنگا مست فقیر، لنگوٹ باندھے چار ابرو کا صفایا کرائے اس مزار کے اردگرد پھر رہا اور کنکر پتھر اٹھا کر پرے پھینک رہا ہے۔ دوپہر کو وہ فقیر ایک گھڑا لے کر کنوئیں پر آیا اور پانی بھر بھر کر مزار پر لے جانے لگا اور اسے دھونے لگا۔ ایک دفعہ جو آیا تو کنوئیں پر دو تین راج مزدور کھڑے تھے۔ وہ نیم دیوانگی اور نیم فرزانگی کے عالم میں ان سے کہنے لگا: "جانتے ہو یہ کس کا مزار ہے؟ کڑک شاہ پیر بادشاہ کا۔ میرے باپ دادا ان کے مجاور تھے۔" اس کے بعد اس نے ہنس ہنس کر اور آنکھوں میں آنسو بھر بھر کے پیر کڑک شاہ کی کچھ جلالی کرامات بھی ان راج مزدوروں سے بیان کیں۔ شام کو یہ فقیر کہیں سے مانگ تانگ کر مٹی کے دو دیے اور سرسوں کا تیل لے آیا اور پیر کڑک شاہ کی قبر کے سرہانے اور پائنتی چراغ روشن کر دیے۔ رات کو





پچھلے پہر کبھی کبھی اس مزار سے، اللہ ہو، کا مست نعرہ سنائی دے جاتا۔ چھ مہینے گزرنے نہ پائے تھے کہ یہ چودہ مکان بن کر تیار ہو گئے۔

ایسے زمانے میں جب لوگ اپنی بات کہنے کے لیے تڑپ رہے تھے، پٹے پٹائے تیار شدہ موضوعات نئے لکھنے والوں کو اپنا ذریعۂ اظہار بنا کر دنیا کے سامنے آنا چاہتی تھیں۔ غلام عباس نے ایسے افسانے خلق کیے جو زبان و بیان کی سطح پر غیر معمولی طور پر صاف ستھرے اور فرضی الجھیڑوں سے پاک ہیں۔ مطالب کے اظہار پر قدرت غلام عباس کی قوت بیان کا بہترین مظہر ہے۔ عسکری صاحب نے درست کہا ہے:

> غلام عباس کی زبان آلائشوں اور الجھیڑوں سے پاک ہے۔ جن مطالب کو وہ بیان کرنا چاہتے ہیں ان کے اظہار پر قادر ہیں۔ اپنی صلاحیتوں سے واقف، اپنی حدوں کے اندر بالکل مطمئن اور ان سے تجاوز ہونے کے خیال سے گریزاں۔ یہ خوبیاں مجموعی اعتبار سے نئے افسانہ نگاروں میں کمیاب ہیں۔ عصمت چغتائی کی نثر کا تو ذکر کیا ہے، وہ تو جتنا کہنا چاہتی ہیں اس سے کہیں زیادہ کہہ جاتی ہیں مگر غلام عباس کا یہ وصف ہے کہ وہ جو کہنا چاہتے ہیں اسے کہہ ضرور دیتے ہیں، یہ نہیں ہوتا کہ کہیں کوئی کسر رہ جائے اور پڑھنے والا تشنگی محسوس کرے۔ وہ اپنی بساط سے بڑھ کر بات کہنے کی کوشش بھی نہیں کرتے تھے ان کی زبان یا اسلوب سنبھل نہ سکے۔ اگر انھیں کسی پیچیدگی یا دقیق بیان منظور ہوتا ہے تو وہ پہلے غور کر کے اسے سمجھ لیتے ہیں، اور پھر جس حد تک وہ ان کی گرفت میں آتی ہے اسی حد تک کہنے کی کوشش کرتے ہیں۔ چنانچہ ان کے انداز میں بڑا توازن، اعتدال اور قرار پیدا ہو گیا ہے جو بے حسی یا جمود ہرگز نہیں ہے۔ غلام عباس کی قوت بیان کا بہترین مظہر ان کا افسانہ "آنندی" ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ زبان و بیان ہی نے اسے افسانہ بنایا ہے ورنہ ایک چٹکلا تھا۔ مگر مجھے کچھ یوں محسوس ہوتا ہے کہ اظہار کے معاملے میں ان کی احتیاط اب حد سے زیادہ بڑھنے لگی ہے۔ سنبھال سنبھال کے قدم اٹھانا بڑی ضروری چیز ہے بلکہ نئے ادب کے ماحول میں تو قابل ستائش ہے۔ مگر اتنا سنبھلنا بھی اچھا نہیں کہ قدم ہی رکنے لگے۔ اس کشمکش میں پڑھنے والے کا

ذہنی جھٹکے کھانے شروع کر دیتا ہے۔ اسی وجہ سے قاری افسانے کی فضا میں
جذب ہوتے ہوتے پھر الگ ہو جاتا ہے۔ یہ چیز افسانے کی اثر انگیزی میں
ذرا سی مانع ہوتی ہیں۔☆۹

عسکری صاحب نے غلام عباس کی زبان اور اظہار کے معاملے میں ان کے مخصوص رویے سے متعلق بڑی بنیادی بات کہی ہے۔ 'آنندی' کی زبان میں جو اعتدال اور توازن ہے وہ غلام عباس کے کسب کا نتیجہ ہے۔ ایک ذاتی مشاہدے کو بیانیہ کی مدد سے پر جلال تخلیقی تجربے میں تبدیل کر دینا عباس کا ایسا کارنامہ ہے جو ان کے معاصرین میں صرف منٹو کے یہاں ملتا ہے۔ 'آنندی' کے متعلق خود غلام عباس کا بیان ہے:

میرا افسانہ 'آنندی' بھی اسی قسم کے مشاہدے پر مبنی ہے جو میں نے طوائفوں کے علاقے کی تعمیر نو کے سلسلے میں مشاہدہ کیا۔ یہ علاقہ میرے راستے میں تھا اور میں ہر روز دفتر آتے جاتے اسے بغور دیکھتا رہتا تھا۔ مشاہدے کے ساتھ ساتھ تھوڑی سی خیال آفرینی افسانے کو کہاں سے کہاں پہنچا دیتی ہے۔ واقعہ صرف اتنا تھا کہ طوائفوں کو چاوڑی سے نکال دیا گیا تھا اور اس طبقے کو شہر سے کوسوں دور ایک اجاڑ مقام پر لے جا پھینکا گیا تھا۔ جب بیس برس بعد ان آبرو باختہ عورتوں کے ارد گرد شہر آباد ہو گیا تو اس کی میونسپل کمیٹی نے بھی اپنے علاقے سے انھیں نکالنے کا مطالبہ کر دیا۔ کہنے کا مطلب یہ ہے کہ بعض وقت اس میں خیال آفرینی کرنی پڑتی ہے۔☆۱۰

غلام عباس نے 'آنندی' کی کہانی کو جس مشاہدے پر استوار کیا ہے مجموعی طور پر ان کی بعض دوسری کہانیاں بھی اسی مرکز کے قریب آ جاتی ہیں۔ عباس کو انسانوں اور ان کی نفسیات سے دلچسپی ہے۔ ان کی تحقیق و تفتیش کا مرکز انسانی جبلت کا وہ احساس ہے جو انسان کو فریب اور دھوکے کے سہارے جینے اور اسی دنیا میں مسلسل فریب کھاتے رہنے کا حوصلہ بخشتا ہے۔ کوشش سے کچھ ثابت نہ ہونے کے نتیجے میں پیدا ہونے والا طاقتور فریب غلام عباس کے یہاں زندگی کو سسٹم میں ہی کی، بحال رکھنے کا واحد ذریعہ معلوم ہوتا ہے۔ دھوکا کھانے کی صلاحیت اور ایک ہمہ گیر ذاتی فریب کا تجربہ ان کے زیادہ تر کرداروں کے یہاں تقریباً ایمانی شدت اختیار کر گیا ہے۔

تلو پہلے ہی سے اس حملے کے لئے تیار تھا۔ پولیس کے چھاپہ مارنے سے لے





کہ اس وقت تک تو اس نے چپ سادھ رکھی تھی اور اس سارے قضیے میں اس کا رویہ ایک بے تعلق کا سا رہا تھا۔ مگر اب جبکہ سب طرف سے اس پر تیز نظروں کے حملے شروع ہوئے تو اس نے ایک جھرجھری لی اور اپنی مدافعت میں ایک لطیف مسکراہٹ جس میں خفیف سی خوشی بھی ملی ہوئی تھی اپنے ہونٹوں پر طاری کی۔ یہ مسکراہٹ چند لمحے قائم رہی۔ پھر اس نے نہایت اطمینان کے ساتھ سب پر ایک نظر ڈالی اور بڑی خود اعتمادی کے لہجہ میں کہا: ''آپ لوگ بالکل بھی فکر نہ کریں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ آپ میں سے کسی کا بال بھی بیکا نہ ہوگا۔ میرے ہاں پچھلے پانچ برس میں آج تک ایسا نہیں ہوا تھا۔ اسے تو کیا کہنا چاہئے۔ مذاق سمجھو مذاق!''

جواری

رات کو جب وہ کھلے آسمان کے نیچے اپنے گھر کی چھت پر اکیلا بستر پر کروٹیں بدل رہا تھا تو اس سنگ مرمر کے ٹکڑے کا ایک مصرف اس کے ذہن میں آیا۔ خدا کے کارخانے عجیب ہیں۔ وہ بڑا غفور الرحیم ہے۔ کیا عجب اس کے دن پھر جائیں۔ وہ کلرک درجہ دوم سے ترقی کر کے سپرنٹنڈنٹ بن جائے۔ اور اس کی تنخواہ چالیس سے بڑھ کر چار سو ہو جائے......... یہ نہیں تو کم سے کم ہیڈ کلرک ہی سہی۔ پھر اسے سائے کے مکان میں رہنے کی ضرورت نہ رہے۔ بلکہ وہ کوئی چھوٹا سا مکان لے لے۔ اور اس مرمریں ٹکڑے پر اپنا نام کندہ کرا کے دروازے کے باہر نصب کر دے۔

تجسس

اس کا جواب سننے کے لئے مولانا ہی نہیں بلکہ محسن عدیلی کے سارے ساتھی بھی ان ہی جیسا اشتیاق رکھتے تھے۔ چنانچہ جھنا گر جو اکیلا ہی فرش پر بازی لگا رہا تھا اس کے ہاتھ میں تاش کا پتہ پکڑا کا پکڑا رہ گیا۔ دیپ کمار سراغ رسانی کا ایک انگریزی ناول پڑھ رہا تھا۔ اس کی نظریں پڑھتے پڑھتے آخری لفظ پر جم کر رہ گئیں۔ اور اس کے کان محسن عدیلی کی آواز پر لگ گئے۔ قاسم اور شیخی پاس ہی پاس لیٹے نہ جانے کن تصورات میں غرق تھے۔ دونوں نے چونک کر

پر معنی نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور پھر نظریں عدیل کے چہرے پر گاڑ دیں۔

"ابھی تم نہیں سمجھتے۔" آخر حسن عدیل نے کہا۔ اس کی آواز دھیمی ہوتے ہوتے ایک سرگوشی سی بن گئی تھی۔ "بات یہ ہے۔ اس دن وہ آئی تھیں نا رات کو۔ اور پھر غسل کیا تھا ٹھنڈے پانی سے۔ آج سردی بہت زیادہ ہے۔ میں نے سوچا۔ بے کار بیٹھے ہیں۔ اور کچھ نہیں تو ننگے ہاتھوں پانی ہی گرم کردیں۔"

یہ کہتے کہتے اس نے پہلو بدلا۔ اپنا سر گاؤ تکیے پر ڈال دیا اور آنکھیں بند کرلیں۔

حمام میں

جوں جوں گھر قریب آتا گیا۔ اس کے قدم آپ سے آپ تیز سے تیز تر ہوتے چلے گئے۔ آخر جب وہ گھر کے سامنے پہنچا تو ایک استہزا آمیز تبسم اس کے ہونٹوں پر جھلکنے لگا۔ اس نے اپنے دل میں کہا:

"یہ سچ ہی کہ میری بیوی باعصمت نہیں۔ لیکن آخر وہ عورتیں بھی کون سی عفیفہ ہیں جن کے پیچھے میں قلاش ہوگیا۔ اور جن سے ملنے کے لئے میں آج بھی تڑپ رہا ہوں۔"

وہ اوپر کی منزل میں تن تنہا کھلے آسمان کے نیچے چھپر کھٹ پر خوشبوؤں میں بسی ہوئی کچھ سو رہی کچھ جاگ رہی تھی۔ کہ اچانک کھٹکا سن کر چونک اٹھی۔ کان آہٹ پر لگا دیئے۔ اسے ایسا معلوم ہوا جیسے کوئی سیڑھیوں پر بچ بچ کر قدم دھرتا اس کے پاس آرہا ہو۔

سمجھوتہ

"اچھا ہی ہوا کہ ہم خود اس مکان میں نہ گئے۔ ایک تو اس کی عمارت بڑی ناقص ہے دوسرے اس میں رہنا بھی خطرے سے خالی نہیں۔ مگر اب مجھے مکان بنوانے کا بخوبی تجربہ ہو گیا ہے۔ اب کے میں انتہائی احتیاط سے کام لوں گا اور کرانے چاہا تو ایسا مکان بنواؤں گا جو بے عیب ہوگا۔ پھر خواہ کوئی





مجھے کتنا ہی روپیہ دے میں اسے کرائے پر نہیں اٹھاؤں گا۔ وہ مکان ہمارے اپنے رہنے کے لئے ہوگا۔ کیوں کہ لڑکیاں بڑی ہوگئی ہیں اور ہم سب کا ایک ہی گھر میں رہنا اخلاقی لحاظ سے اچھا نہیں۔"

یہ کہہ کر اس نے اخبار اٹھایا اور اس کا وہ کالم بڑے غور سے پڑھنے لگا جس میں خالی پلاٹوں کی خرید و فروخت کے اشتہار درج تھے۔

بحران

غلام عباس کی اس دلچسپی کے متعلق عسکری صاحب نے جو نظریہ پیش کیا ہے اس پر ترقی پسند قطعی نہیں۔ انہوں نے لکھا ہے کہ غلام عباس کی دلچسپی اور تخلیق و تفتیش کا مرکز یہ احساس ہے کہ انسان کے دماغ میں دھوکہ کھانے کی بڑی صلاحیت ہے بلکہ فریب خوردگی کے بغیر اس کی زندگی اجیرن بن جاتی ہے اور وہ ہر قیمت پر کسی نہ کسی طرح کا ذہنی فریب برقرار رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ ان کے مجموعے میں دس افسانے ہیں جن میں سے پانچ کا موضوع وضاحتاً یہی ہے اور یہی پانچ افسانے غلام عباس کے بہترین افسانے ہیں۔ ان افسانوں میں کردار یا تو کسی نئے فریب میں مبتلا ہوتے ہیں یا کسی فریب کا پردہ چاک ہوتا ہے۔ ہماری کا ہیرو اپنے ذہنی فریب کے نشے میں ایسا مست ہے کہ وہ دکھی ہونے کے بعد بھی نہیں چوکتا بلکہ اپنے آپ کو خوش رکھنے اور دوسروں کو بھی اسی نشے کی دوا ایک گھونٹ پلانے کی جان توڑ کوشش کرتا رہتا ہے۔ نتیجہ میں باپ کے خوابوں کی عمارت تو ڈھے جاتی ہے مگر بیٹا باپ کی تجویز کو جزو ضمیر کرکے اپنے لئے اہمیت کا ایک نیا فریب ایجاد کرتا ہے۔ 'حمام میں' کے کرداروں کے سارے ذہنی فریب خاک میں مل جاتے ہیں اور وہ صاف صاف اس کا اعلان کردینا چاہتے ہیں مگر پھر بھی ان فریبوں کے بغیر انہیں اپنی زندگی ہی ناممکن نظر آنے لگتی ہے۔ یہ تجربہ دو اس شکست و ریخت کے احساس ہی کو اپنے شعور سے مٹانے کی فکر شروع کر دیتے ہیں۔ انہیں زندگی کی چند تلخ حقیقتوں کو داخل رہنا پڑتا ہے اور وہ اپنے مطالبات میں ترمیم گوارا کر لیتے ہیں تاکہ زندہ رہ سکیں۔ سمجھوتہ کے ہیرو نے اخلاقیات کی دیوار کے پیچھے جھانک کے دیکھ لیا ہے مگر وہ راہ عمل قسم کا آدمی ہے۔ دل شکستہ نہیں ہوتا۔ اپنے نئے علم سے فائدہ اٹھاتا ہے مگر کون کہہ سکتا ہے کہ اس کی عقلیت پسندی بھی ایک فریب نہیں ہے؟ وہ سمجھتا ہے کہ میں نے اخلاقی اقدار سے سمجھوتہ کیا ہے مگر یہ سمجھوتہ دراصل اس نے اپنے آپ سے کیا ہے اور ایک نئی قید کو آزادی سمجھنے کی کوشش کی ہے۔ 'آنندی' میں ایک فرد کی بجائے جماعت نے اپنے آپ کو جان بوجھ کر دھوکے میں مبتلا کیا ہے۔ شہر آنندی کی تعمیر اور اس کی آبادی اور رونق میں دراصل

انسان انسانی حماقت کے قصر کی تعمیر ہے۔ 'آنندی' میں جو نئی اینٹ دوسری اینٹ پر رکھی جاتی ہے، وہ اس قصر کو بلند تر اور مستحکم تر بناتی ہے۔ 'آنندی' کیا بن رہا ہے ایک نیا فریب بن رہا ہے۔ اسی وجہ سے شہر کی تعمیر ایک خاص طرح معنویت اختیار کر لیتی ہے اور اس کے طویل طویل بیان ہی میں ساری افسانویت ہے۔ یوں دیکھنے میں تو شہر بننے کی کہانی بڑے مزے لے لے کر بیان کی گئی ہے مگر دراصل یہ چٹخارہ ہی ایک دبا دبا زہرخندہ ہے، جیسے انسانی حماقت کے نئے سے نئے ثبوت مہیا کرنے میں مصنف کو لطف آ رہا ہو۔"

انسانی سائیکی پر اتنی غیر معمولی دسترس رکھنے والے غلام عباس کا فن ایک عرصے تک اس لئے بھی مرکز نگاہ نہ بن سکا کہ اس وقت کی سب سے طاقتور تحریک سے انہوں نے خود کو جوڑنے کی کوشش نہیں کی۔ انہوں نے لکھا ہے:

> میری چیزیں ترقی پسندانہ رہیں لیکن میں نے لیبل لگانا پسند نہیں کیا۔ اس تحریک سے میرا کوئی تعلق نہیں رہا میں سمجھتا تھا کہ ادب کو پروپیگنڈے کے طور پر استعمال کرنا غلط ہے۔ کسی سیاسی نقطۂ نظر کو ادب پارے کے ذریعہ پھیلایا جائے تو میں اسے ادب نہیں سمجھتا۔ ترقی پسند تحریک دراصل کمیونسٹ تحریک تھی اور اسی لئے پروفیسر احمد علی اور احمد ندیم قاسمی اس تحریک کو چھوڑ کر بھاگ گئے کیونکہ وہ کمیونسٹ نہ تھے۔

غلام عباس نے کافی کچھ پڑھ لکھ رکھا تھا۔ جو افسانے انہوں نے لکھے وہ کسی اعتبار سے پیچھے یا اس دور میں لکھے گئے نمائندہ افسانوں کے مقابلے میں کم رتبہ نہیں تھے باوجود اس کے انہیں وہ مقبولیت نہ مل سکی جو ان کے دوسرے معاصرین کے حصے میں آئی۔ غالباً پہلی بار محمد حسن عسکری نے اپنے مضمون میں غلام عباس اور ان کے فن کو نظر انداز کیے جانے کی بات کی تھی۔ عسکری صاحب کی طاقتور تحریر نے غلام عباس کو فائدہ تو پہنچایا اور اب لوگ منٹو، کرشن چندر، بیدی اور عصمت کی طرح غلام عباس کے افسانے بھی کسی نو دریافت شدہ متن کی طرح پڑھنے لگے۔ قاری، عباس کو میسر آ گیا تھا لیکن نقادوں کی بے توجہی کا سلسلہ تو آج تک جاری ہے۔ بہت کم لوگ یہ جانتے ہیں کہ 'آنندی' سے جس غلام عباس کی ادبی شہرت استوار ہوئی اس کی تصانیف کا دائرہ کتنا وسیع ہے۔ 'جزیرہ سخنوراں' (۱۹۴۱ء) سے چل کر 'آنندی' (۱۹۴۷ء)، 'الحمرا کے افسانے'، 'جاڑے کی چاندنی' (۱۹۶۰ء)، 'اور پھر کن رس' (۱۹۶۹ء)، 'دھنک' (۱۹۶۹ء)، 'گوندنی والا تکیہ' (۱۹۸۳ء)، 'چاند تارا' اور ان کے علاوہ اعلیٰ پائے کے تراجم کا





ایک تخلیقی سلسلہ ہے۔ کیا کچھ ہے اس میں۔ کتنے اعصاب شکن تجربے ہیں۔ بیانیہ کی تکنیک اور اس کے گرد تہ در تہ پیچ در پیچ کرداروں کا کتنا غیر معمولی مشاہدہ ہے اور ان سب سے بڑھ کر انسانی سائیکی کا کتنا غیر معمولی ادراک۔ ہنر کی بات کریں تو غلام عباس کا مقابلہ اردو کے صرف گنے چنے فکشن رائٹروں کے ساتھ ہی ہو سکتا ہے۔

* *

# اپنے بارے میں

غلام عباس

نومبر ۱۹۰۹ء کی سترھویں تاریخ کو امرتسر میں پیدا ہوا۔ تعلیم و تربیت لاہور میں ہوئی۔ گرچہ بہت کم عمری ہی میں لکھنے پڑھنے کا شوق پیدا ہو گیا تھا۔ مگر صحیح معنوں میں ادبی زندگی کا آغاز ۱۹۲۵ء میں ہوا جب کہ میری سب سے پہلی ادبی چیز اس وقت کے مشہور رسالہ 'ہزار داستان' میں شائع ہوئی۔ یہ ٹالسٹائی کے ایک افسانہ کا ترجمہ تھا۔

۱۹۲۵ء سے ۱۹۲۸ء تک کا زمانہ زیادہ تر غیر ملکی ادب کے پڑھنے اور افسانوں کا ترجمہ کرنے میں گزرا۔ اسی زمانہ میں بچوں کے لئے چند کتابیں بھی لکھیں، جنہیں دارالاشاعت پنجاب لاہور نے شائع کیا۔

۱۹۲۸ء سے سید امتیاز علی صاحب تاج کے نائب کی حیثیت سے 'پھول' اور 'تہذیب نسواں' کی ادارت کے فرائض انجام دینے لگا۔ جن کا سلسلہ ۱۹۳۷ء تک یعنی پورے نو سال رہا۔

۱۹۰۹ء میں حضرت تاج کی فرمائش پر واشنگٹن ارونگ کی 'الحمرا' کے افسانوں کا آزاد ترجمہ کیا۔ اس کی نثر میں، میں نے ایک خاص آہنگ (Rythm) پیدا کرنے کی کوشش کی۔

۳۷-۱۹۳۶ء میں مولانا چراغ حسن صاحب حسرت کے ہفتہ وار اخبار 'شیراز' کے لئے





'جزیرۂ سخنوراں' کے عنوان سے ایک طویل طنزآمیز افسانہ مشہور فرانسیسی ادیب آندرے موروا کے تتبع میں لکھنا شروع کیا۔ ۱۹۴۱ء میں اس میں کئی مطالب بڑھا کر کتابی صورت میں شائع کیا۔

۱۹۳۸ء سے آل انڈیا ریڈیو کے اردو اور ہندی رسالے 'آواز' اور 'سارنگ' میری ادارت میں نکلتے ہیں۔

یوں تو میں نے اپنی زندگی میں بہت سے لوگوں سے کچھ نہ کچھ سیکھا۔ یا فیض صحبت حاصل کیا لیکن ان میں خاص طور پر قابل ذکر یہ ہیں — ڈاکٹر ایم۔ ڈی۔ تاثیر جنہوں نے مطالعہ اور فکر میں میری رہنمائی کی۔ خان بہادر عبدالرحمن چغتائی جن کی تصویروں سے آرٹ کی رفعتوں کا احساس ہوا۔ اور مولانا چراغ حسن صاحب حسرت جنہوں نے اردو زبان کی نزاکتوں سے آگاہ کیا۔

میرے محبوب مصنف یہ ہیں: غالب، اقبال، رسوا، گورکی، موپاساں اور ڈی۔ ایچ۔ لارنس۔

اب کچھ اس افسانہ کے متعلق جسے میں نے اس مجموعہ 'میرا بہترین افسانہ' مرتبہ محمد حسن عسکری کے لئے پسند کیا ہے — 'آنندی'۔ اس افسانہ کو پسند کرنے کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ اس کی تکنیک عام افسانوں سے مختلف ہے۔ یعنی اس میں ایک دو یا چند کرداروں کی کردار نگاری نہیں کی بلکہ ایک شہر کو اپنی پوری دلچسپیوں اور ہماہمیوں کے ساتھ عدم سے وجود میں آتا اور بتدریج رستا بستا دکھایا گیا ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ اس میں طنز کے پیرایہ میں زندگی کا ایک فلسفہ پیش کیا گیا ہے۔

جنگ اور صلح، ظلم اور انصاف، گناہ اور ثواب کے خواص روز ازل سے ابن آدم کی سرشت میں داخل ہیں۔ اور دنیا کی بھلائی اور انسانی فطرت کا تقاضا یہی ہے کہ یہ خواص ابد تک اس میں موجود رہیں۔ اگر دو چار دس بیس مفکر مل کر یہ کوشش کریں کہ دنیا میں ہمیشہ کے لئے امن قائم ہو جائے یا صدہا پیغمبر اور ان کے حواری آ کر یہ چاہیں کہ انسان فرشتوں کی طرح معصوم ہو جائیں۔ تو یہ انہونی سی بات ہے۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ فوری طور پر اصلاح ہو جائے۔ یا کچھ عرصہ کے لئے شر خیر کی شکل اختیار کر لے۔ مگر بدی کا خمیر اندر ہی اندر پکتا رہے گا اور ایک نہ ایک دن موقع پا کر جوالا مکھی کی طرح پھوٹ نکلے گا۔

'آنندی' میں ملک و قوم کے چند سچے خیر خواہ اور درد مند اپنے شہر سے بدی (زنانِ بازاری) کو نکال کر یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ اس کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہو گیا۔ مگر زیادہ عرصہ نہیں گزرنے پاتا کہ بدی ان کے بچوں ہی میں ایک نئے اور زیادہ دل آویز روپ میں جلوہ گر ہوتی ہے۔ اور شہر کے 'پاکبازوں' کو پہلے سے زیادہ دلفریب طریقے سے لبھاتی اور اپنی طرف کھینچتی ہے۔

# غلام عباس

پریم ناتھ در

غلام عباس...... ذکر چھڑتے ہی مجھے پوربیوں کا ایک چھوٹا سا گیت یاد آتا ہے جسے اس طرف کے "بھیّن" ابھی بے تکلفی کے موقع پر اور دروازے بند کر کے ہی گاتے ہوں گے۔ میں اس گیت کو یہاں نہیں دہرا سکتا۔ لیکن پوربیوں کا وہ گیت میرے ذہن پر ترنم ہوتا ہوتا ابھرا اسی انداز میں بیٹھا ہوا ہے جیسے غلام عباس کے وہ ہونٹ جن سے اس نے گیت کے ایک ایک بول کو کھینچ کھینچ کر سنایا تھا۔۔۔ غلام عباس کے ہونٹوں سے بڑھ کر اس کی شگفتہ پیشانی ہے جس پر ہمہ وقت ایک ذہانت کھل رہتی ہے اور ملاقاتی آنکھیں اٹھاتے ہی صحبت کا مزا لینے لگتا ہے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ان کو آپ کے ساتھ بات کرنے کی فرصت نہیں ہے، یا فرض کیجیے کہ انسانی جذبے کے تحت وہ عدیم الفرصتی کا اظہار کرنا چاہتے ہیں تو وہ آپ سے لاکھ لاکھ معافیاں مانگیں گے، تفصیل کے ساتھ وجوہات بتا دیں گے اور اس مسئلے کی اہمیت سمجھا دیں گے جو اس وقت درپیش ہے۔ مگر جب وہ اپنے مضمون کی طرف دھیان لگا کے کسی لکھی ہوئی سطر کو بنا آواز نکالے اپنے ہی ہونٹوں سے پڑھنے لگیں گے اور آپ رخصت ہونے کو کھڑے ہو جائیں گے تو وہ فوراً کاغذ کو ایک طرف سرکا کے آپ کو کندھوں سے پکڑ کر بٹھا دیں گے۔ موٹے موٹے ہاتھوں سے اپنی بڑی بڑی جیبیں ٹٹول کر سگریٹ کا ایک ڈبہ نکالیں





گے۔ ایک سگریٹ آپ کو پیش کر کے ایک اپنے ہونٹوں میں پھنسا کر، کرسی پر ٹیک لگا کے، ٹانگیں لمبی کر کے، ایک اچھے اونچے درجے کے ماہرِ فن کے انداز میں بیٹھیں گے۔ پہلے آپ کے کسی کارنامے کی تعریف کریں گے۔ آپ کو دور دراز صوبوں، ملکوں کی پرانی کہانیاں اور لطیفے سنائیں گے۔ اور شاید پوربیوں کا وہ گیت بھی سنا ڈالیں گے۔ پھر نہ ان کو اپنی مصروفیت کا خیال رہے گا نہ آپ کی ملاقات کے ابتدائی غرض کا۔

غلام عباس فوراً ہی بے تکلف نہیں ہو جاتے۔ گفتگو بڑھتی جاتی ہے، تکلف گھٹتا جاتا ہے۔ بات جو کہیں سے کہیں پہنچ جاتی ہے اور غلام عباس جو صرف مسکرا رہے تھے ہنسنے لگتے ہیں۔ لیکن پھر بھی وہ کھلکھلا کر کبھی نہیں ہنستے۔ زیادہ ہنسی آنے کی صورت میں بھی [illegible] لیکن وہ سر کو جھکا کے آواز کو دانتوں کے پیچھے روک روک کر ہی ہنستے رہیں گے جیسے ان کو یہ ڈر ہو کہ منہ کے زاویے بہت بگڑ جائیں گے۔ غلام عباس کو میں نے کسی غصے میں چلاتے نہیں سنا۔ کچھ بھی ہو گیا ہو، کنپٹیاں تک لال ہوتی ہوں غلام عباس آپ کی طرف ایسے دیکھیں گے جیسے انہیں غصہ نہیں تعجب ہو رہا ہے۔

ملاقات کتنی ہی لمبی ہو جائے آپ کبھی اکتائیں گے نہیں۔ بیچ بیچ میں پوچھتے رہو آپ کی بات بھی سنتے رہیں گے اور آپ پھر دل و جان سے ان کی ساری باتیں سن لیں گے۔ یوں بھی ان کی باتیں دلچسپ ہوتی ہیں۔ واقعات ایسے بیان کرتے جاتے ہیں جیسے اپنا ہی افسانہ سنا رہے ہوں۔

کئی بار وہ گھر ہی سے یہ تہیہ کر کے آتے ہیں کہ ان کے کلام سے ان کی بزرگی اور وقار ظاہر ہو۔ لیکن آپ اپنے دل میں ان کے لئے عزت سے زیادہ پیار کا جذبہ لے کر آئیں گے۔ کیونکہ ان کے چہرے کی بھاری، چوڑی اور موٹی بناوٹ کے پیچھے ان کے ٹوٹے ہوئے دانت کی جھریوں میں سے ان کی سادگی، معصومیت اور پیارا پیارا مسکراتا ہوا بچپن جھانک ہی لیتا ہے۔

میلہ ٹھیلہ ہو یا تہوار کا دن، عید کی بھیڑ بھاڑ ہو یا محرم کا جلوس، غلام عباس گھر سے باہر نہیں جائیں گے۔ مزاج میں سنجیدگی اور کم آمیزی اس حد تک ہے کہ کسی دوست کے گھر بھی کسی بہت ضروری وجہ کے بغیر نہیں جاتے۔ لیکن کسی ادب نواز افسر کے گھر اگر کھانے کے ساتھ ساتھ ایک بے تکلف مشاعرے کا پروگرام ہے تو غلام عباس اپنے ذمے نامہ بر کا کام بھی لے لیں گے۔ دن بھر ٹیلیفون کرتے رہیں گے اور جو لوگ ٹیلیفون پر نہیں ملیں گے انہیں گھر جا جا کے بلا آئیں گے۔

انہیں کھلانے کا بے حد شوق ہے۔ ان کے گھر روز ایک مخصوص لذت کا گوشت پکتا ہے جس میں کوئی نہ کوئی سبزی ضرور ہوتی ہے۔ چاہے سبزی کوئی بھی ہو، سالن کا مزا ہر روز ایک جیسا ہوتا ہے۔ اس

کے رنگ میں بھی فرق نہیں پڑتا۔ روز گھر سے بندھی ہوئی ایک مقدار دفتر آتی ہے۔ اگر ان کے پاس دو تین آدمی بھی بیٹھے ہوں تو غلام عباس یوں تو انھیں نہیں پوچھیں گے بلکہ سالن کی اسی مقدار کو ٹفن کیریر کے الگ الگ حصوں اور ڈھکنوں میں بانٹ کر سب کے آگے رکھ دیں گے۔ اگر کوئی ان کے گھر دعوت میں پہنچ جائے تو وہ اسے جی بھر کے کھلائیں گے۔ اتنا کہ عمر بھر یاد رہے۔ گوشت لذیذ ہوگا، اپنے دیسی رنگ ڈھنگ کا۔ اور غلام عباس اسے ایک انگریزی نام دے کر زیادہ دلچسپ بنائیں گے اور کھانے والا جتنی تعریف کرتا جائے گا اتنا اور گوشت اس کے سامنے آتا جائے گا۔

مذاق مذاق میں عباس صاحب نے ایک دن اپنے گھر ایک سالم بکرا کٹوایا اور چھ "بیٹھے پہلوانوں" کو سیر ہونے کی دعوت دی۔ پکا ہوا لذیذ گوشت تل تل کے برتنوں میں آتا گیا اور جس نے جس مقدار کا برتن مانگا اس کے سامنے وہی رکھ دیا گیا۔ ان میں ایک حکیم صاحب بھی تھے جنھوں نے دو سیر کھایا۔ بعد میں معلوم ہوا کہ حکیم صاحب کو چھ دن تک ہیضہ تمام بدہضمی لاحق رہی اور وہ بال بال بچے۔ غلام عباس نے دراصل ایک اور دوست کا دعویٰ غلط ثابت کرنے کے لئے اتنا گوشت پکوایا تھا۔ لیکن اس شخص نے پورے ڈھائی سیر کھا کر ہڈیوں تک کا صفایا کر کے رکھ دیا اور حکیم صاحب ہار گئے۔ اس دعوت میں ڈیڑھ سیر سے کم کسی نے نہیں کھایا تھا۔ لیکن غلام عباس نے حسب عادت وہی تین نرم نرم بوٹیاں لیں۔ ان کے پسندیدہ کھانوں کی فہرست بہت مختصر ہے۔ وہ چھوٹے بکرے کی اگلی ٹانگوں کا گوشت کھاتے ہیں، دوسری کسی قسم کا گوشت نہیں کھاتے۔ مرغا ہو یا مرغابی، مچھلی ہو یا شکار، کسی اور جانور کا گوشت وہ کبھی نہیں کھائیں گے۔ کھانے کے معاملے میں وہ حد درجے کے حساس واقع ہوئے ہیں اور کھانے کی ایک قائم شدہ عادت کی حدود سے باہر نہیں آ سکتے۔

انھیں ایک ادبی مجلس چاہئے اور ہو سکے تو ہلکی دھن میں ایک آدھ مشاعرہ بھی ہو جائے، ایسے شعروں کا جنھیں شاعر چھپوا سکیں۔ اور اگر اس قسم کی مجلس کوئی بڑا آدمی یا بڑا ادیب اپنے گھر بلا رہا ہے تو اس وقت بھی غلام عباس سب کو بلاتے اور اطلاع کرتے پھریں گے۔

سنجیدہ ادبی مجلسوں میں جانے سے پہلے غلام عباس یہ ضرور معلوم کریں گے کہ مجلس میں اور کون کون شریک ہوگا۔ خیر یہ بات تو انھیں کوئی امتیازی خصوصیت نہیں دیتی۔ ہر بڑا ادیب اس کا دھیان رکھتا ہے۔ لیکن جب بھی وہ کسی سوسائٹی یا مجلس میں دلچسپی لیں گے تو اس کی خاطر ہر تکلیف برداشت کرنے کے لئے تیار رہیں گے۔ حلقہ ارباب ذوق دہلی کی دلچسپ مجلسوں کے لئے جب کوئی جائے نشست نہ رہی تو غلام عباس نے اپنا گھر پیش کیا۔ کئی مہینوں تک انھی کے گھر حلقے کی مجلسیں ہوتی





رہیں۔ ان کے اشتیاق اور دلچسپی کی حد دیکھئے کہ ایک دن کسی نامعلوم وجہ کی بنا پر صرف ایک ہی صاحب مجلس میں شریک ہونے کو آئے جنھیں اس دن اپنا افسانہ پڑھنا تھا۔ غلام عباس نے اس دن بھی نشست منعقد کی۔ بڑے عجیب و غریب طریقے پر خود مجلس کی صدارت سنبھالی، صاحب افسانہ کو پڑھنے کا حکم دیا اور سامعین کی جگہ اپنے کتے کو بٹھا دیا۔

غلام عباس کے بارے میں کئی لوگوں کو غلط فہمی ہے کہ وہ مغرب پسند ہیں اور زندگی کے ہر شعبے میں انگریزیت کو اپنانا چاہتے ہیں۔ ایسا سمجھنے والے دراصل ان کی ٹائی کو دیکھتے ہیں، سطح کے نیچے گہرائی میں دیسی غلام عباس کو نہیں پہچانتے۔ مثال کے طور پر آپ ان کے ساتھ انگریزی میں بات کر کے دیکھئے۔ انگریزی میں صرف ان کے ہونٹ ہلتے رہیں گے لیکن الفاظ جب بھی نکلیں گے خالص اردو کے ہوں گے۔ آپ انگریزی بولتے جائیے "بالکل بالکل بالکل" کرتے ہوئے آپ کے جملوں کا ساتھ دیں گے یا زیادہ سے زیادہ "yes, yes" ، بالکل بالکل کہتے جائیں گے۔

ان کے پاس ہزاروں کتابیں ہیں جنھیں انھوں نے بڑی کاوش سے جمع کیا ہے۔ سیکنڈ ہینڈ کتابوں کے پرانے خریدار ہیں۔ مشہور مصنفوں کی بڑی بڑی کتابیں نہ جانے کہاں کہاں سے نکال لاتے ہیں۔ سب کی سب کتابیں الماریوں میں قرینے سے رکھی رہتی ہیں۔ بیشتر کتابیں انگریزی کی ہیں لیکن ان ہی کے دوش بدوش اپنی دیسی کتابیں بھی کم تعداد میں نہیں۔ ان میں آخر انگریزی کتابیں ایسی ہیں جنھیں غلام عباس نے پڑھا ہی نہیں یا پڑھا ہے تو زیادہ سے زیادہ اس عبارت کو جو کتاب کے گرد پوش کے اندر مڑے ہوئے حصے پر ہوتی ہے۔ اسی حد تک وہ انگریزیت پسند ہیں۔ وہ بہت کم پڑھتے ہیں اور اگر کبھی پڑھیں گے بھی تو انگریزی افسانے، کیونکہ انگریزی میں دنیا بھر کے افسانے پڑھنے کو ملتے ہیں۔

میں غلام عباس کے لکھنے کے بارے میں یہاں کچھ کہنا ضروری نہیں سمجھتا لیکن اتنا ضرور کہوں گا کہ غلام عباس ایک ایک سطر کو لکھ لکھ کر پانچ پانچ چھ چھ بار بغیر آواز نکالے اپنے سوئے سوئے زمزمہ ہونٹوں سے ایسے پڑھتے ہیں جیسے کوئی عامل بھوت اتارنے کے لئے منتر پڑھ رہا ہو۔ آپ کو ان کے گھر میں ایک آدھ انگریزی ساز بھی رکھا ہوا ملے گا۔ لیکن پوچھئے تو ان کو اس پر آدھی دھن بھی بجانی نہیں آتی ویسے وہ اس فن میں ملک کے ایک بڑے استاد کے شاگرد ہیں اور اس بات پر بڑا فخر کرتے ہیں۔

غلام عباس کبھی کبھی اونچی ٹانگوں والی انگریزی لیگ ہارن (Leghorn) مرغیاں پالتے ہیں اس لئے کہ ان مرغیوں پر بھی کبھی انعام ملتا رہتا ہے۔

غلام عباس سے ملے ہوئے مجھے اب سات سال ہو گئے ہیں۔ اس اثناء میں وہ ولایت بھی رہ آئے ہیں اور سنا ہے وہاں انہوں نے ایک اور شادی بھی کر لی ہے، ہو سکتا ہے کہ وہ بہت بدل گئے ہوں لیکن مجھے یقین نہیں آتا۔ میں اب بھی اسی غلام عباس کو دیکھتا ہوں کہ گھر آئے، اپنا انگریزی قسم کا لمبا کوٹ اتار پھینکا، ہاتھ سے پائپ کو ایک طرف گرا دیا، تہمد باندھا، رضائی کھولی، اوڑھی اور سردی کا لطف لینے لگے اور وہیں بیٹھے بیٹھے اپنے دیسی انداز سے توے کے بڑے بڑے پھلکے، ان کے بڑے بڑے نوالے جلد جلد کھائے اور سو گئے۔

* *



# غلام عباس کے افسانے

محمد حسن عسکری

غلام عباس نے اتنے ہی اچھے افسانے لکھے ہیں جتنے اردو کے کسی اور افسانہ نگار نے۔ اگر ان کے اچھے افسانوں کا مقابلہ اردو کے دوسرے اچھے افسانوں سے کیا جائے تو غلام عباس کے افسانے کسی طرح بھی پیچھے نہیں رہیں گے۔ مگر پھر بھی انہیں وہ مقبولیت حاصل نہ ہو سکی جس کے وہ مستحق تھے۔ عام طور پر افسانے کے متعلق جو تنقیدی مضامین لکھے جاتے ہیں ان میں عباس کا ذکر بھولے بھٹکے ہی ہوتا ہے۔ مضمون نگار ذرا باخبر یا ستھرے ذوق کا ہوا تو اس نے ان کے متعلق کچھ لکھ دیا ورنہ غائب۔ مگر ساتھ ہی ساتھ یہ بھی درست ہے کہ انفرادی طور سے ان کے دو تین افسانے مقبول بھی ہوئے اور مشہور بھی ہوئے۔ بلکہ 'آنندی' کا شمار تو اردو کے مشہور ترین افسانوں میں ہے۔ اگر آپ ادب سے سنجیدہ دلچسپی رکھنے والے کسی آدمی سے پوچھیں کہ تمہیں کون کون سے افسانے اب تک پسند آئے ہیں تو وہ 'آنندی' کا نام ضرور لے گا۔ اس سے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ غلام عباس مجموعی طور سے مقبول نہیں ہیں مگر ان کے بعض افسانے بہت مقبول ہیں۔ اگر ہم اس تضاد کی وجہ معلوم کر لیں تو ہم غلام عباس کے فن کی خصوصیات کو زیادہ اچھی طرح سمجھ سکیں گے۔

اردو میں جو افسانہ نگار بحیثیت مجموعی مقبول ہوئے ہیں، انہیں کسی نہ کسی چیز کا سودا ضرور ہے۔

یہ لفظ میں کسی برے معنی میں استعمال نہیں کر رہا ہوں کہ میرا مطلب یہ ہے کہ انہیں ایک خاص قسم کا موضوع پسند ہے۔ انہوں نے عکاسی کے لئے ایک خاص علاقہ یا ایک خاص طبقہ چھانٹ لیا ہے۔ کوئی منفرد یا چبھتا ہوا اسلوب بیان ایجاد کیا ہے یا ان کے ایک افسانے کا مجموعی تاثر یا فضا دوسرے افسانے کی فضا سے مماثل ہوتی ہے۔ غرض کوئی نہ کوئی بات ہوتی ہے جس سے آدمی پہلی نظر میں پہچان سکتا ہے کہ افسانہ کس کا ہے۔ کرشن چندر، منٹو، عصمت، بیدی، ممتاز مفتی، اشک سب کے یہاں ایسی امتیازی صفات موجود ہیں۔ اس کے برخلاف غلام عباس کو کسی چیز کا سودا نہیں ہے۔ نہ تو کسی خاص موضوع کا، نہ کسی خاص اسلوب کا، نہ کسی خاص جذباتی فضا کا۔ اسی چیز سے انہیں نقصان بھی پہنچا ہے اور فائدہ بھی۔ یہی ان کی کمزوری ہے اور یہی ان کی قوت۔

بات یہ ہے کہ جب دوسرے لوگوں نے لکھنا شروع کیا تو جو سیاسی، معاشی، سماجی اور نفسیاتی پیچیدگیاں پردے ہی پردے میں نشوونما پا رہی تھیں، اب واضح ہو چکی تھیں۔ اب ہر حساس نوجوان کے لئے بغاوت یا کم سے کم بیزاری لازمی ہو گئی تھی۔ اس کی نفرت اور اس کی محبت کے مرکز متعین تھے۔ اب وہ اپنا کام صرف لکھنا نہیں سمجھتا تھا بلکہ چند چیزوں کے خلاف اور دوسری چند چیزوں کے حق میں لکھنا خیال کرتا تھا۔ ہر لکھنے والے نے اس وسیع دائرے کے اندر اپنی نفرت اور محبت کے لئے چند چیزیں چن لی تھیں۔ بہت حد تک اسی انتخاب نے اسے ایک خاص ذریعۂ اظہار بھی دے دیا تھا اور اس تعلق نے اس کے افسانوں میں ایک اہم آہنگی، وحدت اور انفرادیت پیدا کر دی تھی۔ ۳۶ء کے قریب والے دور میں ایسا ہونا ناگزیر تھا۔

مگر غلام عباس نے اس سے آٹھ دس سال پہلے لکھنا شروع کیا تھا۔ اس وقت متوسط طبقے کا نوجوان اپنے ماحول سے بڑی حد تک مطمئن تھا خصوصاً مسلمان نوجوان۔ چنانچہ اس زمانے کا ادب مسائل سے عموماً خالی ہوتا تھا۔ پریم چند کو چھوڑ کر اگر کوئی چھوٹا موٹا مسئلہ کہیں نظر آتا ہے تو عظیم بیگ چغتائی کے یہاں۔ ورنہ افسانہ نگار کی دلچسپیوں کو تو اس دنیا سے ماورا سمجھا جاتا تھا۔ چنانچہ غلام عباس نے بھی ابتدا 'الحمرا' کے افسانوں اور اسی قبیل کی دوسری چیزوں سے کی۔ تو اگر ان کے یہاں ایسی نمایاں اندرونی وحدت نہیں ملتی جو فوراً ہماری توجہ کو جذب کر لے یا ہم پر چھا جائے تو اس کی ذمہ داری ان کی نشوونما کے زمانے پر ہے۔ تعریف کی بات تو یہ ہے کہ ان کا ذہنی ارتقا ان کے اکثر پیش روؤں اور ہم عصروں کی طرح، وہیں کا وہیں نہیں رک گیا بلکہ وہ بڑھ کر اگلی نسل والوں سے آملے۔ ان کے اندر پرانی اقدار سے ہٹ کر چلنے کے وہ سب انداز ہیں جو دوسرے نئے افسانہ نگاروں میں ملتے ہیں۔





البتہ وہ بے تابی، وہ بے صبری، وہ جھنجھلاہٹ، وہ شدت نہیں ہے جو نوعمر باغیوں میں ہوتی ہے، اور نہ وہ بھولا پن ہے جو ایک دفعہ تو مخالف پر بھی غالب آجاتا ہے۔ دوسرے لکھنے والوں کا افسانہ تو ایک دھواں دھار حملہ کرتا ہے، جس کے ریلے میں مخالف مورچہ اٹھتا چلا جاتا ہے۔ اس کے برخلاف غلام عباس کے انداز میں مصالحت کا رنگ ہوتا ہے جیسے انہیں اپنے اوپر پورا اعتماد ہو یا مخالف کی نیک نیتی پر بھروسہ ہو کہ وہ تھوڑی سی رد و کد کے بعد مان ہی جائے گا۔

ایک خاص زمانے میں نشوونما پانے سے غلام عباس پر یہ اثرات مرتب ہوئے ہیں، چاہے انہیں کھونا کہئے یا پانا۔ البتہ ایک چیز ایسی ہے جسے کھرے منافع کے سوا اور کچھ کہہ ہی نہیں سکتے۔ ۳۶ء میں تو لوگ اپنی بات کہنے کے لئے ایسے تڑپ رہے تھے کہ ان میں اتنا صبر تھا ہی نہیں جو پہلے بات کہنے کا طریقہ سیکھتے۔ اب تو چند باتیں ایسی تھیں جو لکھنے والوں کو اپنا ذریعۂ اظہار بنا کر دنیا کے سامنے آنا چاہتی تھیں اور ان کے سامنے ادیب اپنے آپ کو بے دست و پا محسوس کرتا تھا۔ مگر ۲۹ء کے قریب کوئی چیز ظاہر ہونے کے لئے ایسی بے قرار نہیں تھی۔ کوئی آدمی اس وجہ سے ادیب بنتا تھا کہ وہ ادیب بننا چاہتا تھا۔ ادیب بننے کے لئے آدمی خاص قسم کے، ورائی موضوع استعمال میں لاتا تھا اور خاص قسم کے ادبی الفاظ، فقرے ازبر کرتے۔ جو لوگ ذرا سمجھدار تھے وہ پامال موضوعات سے بچنے کے لئے ذرا سی کاوش اور بیان کے ذریعوں اور اسالیب کا استعمال سیکھنے کے لئے تھوڑی سی محنت بھی گوارا کر لیتے تھے۔ اس رسم کے ماتحت غلام عباس نے بھی اپنی زبان اور بیان کو سنوارنے کی شعوری کوشش کی اور کسب سے یہ چیزیں حاصل کیں۔ چنانچہ ان کی زبان نئے افسانہ نگاروں کو دیکھتے ہوئے غیر معمولی طور پر صاف ستھری، سادہ اور رواں ہے۔ آلائشوں اور الجھیڑوں سے پاک۔ جن مطالب کو وہ بیان کرنا چاہتے ہیں ان کے اظہار پر قادر، اپنی صلاحیتوں سے واقف، اپنی حدوں کے اندر بالکل مطمئن اور ان سے متجاوز ہونے کے خیال سے گریزاں۔ یہ تو بیان مجموعی اعتبار سے نئے افسانہ نگاروں میں کمیاب ہیں۔ عصمت چغتائی کی نثر کا تو خیر کہنا ہی کیا، وہ تو جتنا کہنا چاہتی ہیں اس سے کہیں زیادہ کہہ جاتی ہیں مگر غلام عباس کا یہ وصف ہے کہ وہ جو کہنا چاہتے ہیں اسے کہہ ضرور دیتے ہیں، یہ نہیں ہوتا کہ کہیں کوئی کسر رہ جائے اور پڑھنے والا تشنگی محسوس کرے۔ وہ اپنی بساط سے بڑھ کر بات کہنے کی کوشش بھی نہیں کرتے جسے ان کی زبان یا اسلوب سنبھال نہ سکے۔ اگر انہیں کسی پیچیدگی یا باریکی کا بیان منظور ہوتا ہے تو وہ پہلے ٹھہر کے اسے سمجھ لیتے ہیں اور پھر جس حد تک وہ ان کی گرفت میں آتی ہے اسی حد تک کہنے کی کوشش کرتے ہیں۔ چنانچہ ان کے انداز میں بڑا توازن، اعتدال اور قرار پیدا ہو گیا ہے جو بے تکلفی

جمود ہرگز نہیں ہے۔ غلام عباس کی قوتِ بیان کا بہترین مظہر ان کا افسانہ 'آنندی' ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ زبان و بیان ہی نے اسے افسانہ بنایا ہے ورنہ ایک چٹکلہ تھا۔ مگر مجھے کچھ یوں محسوس ہوتا ہے کہ اظہار کے معاملے میں ان کی احتیاط اب حد سے بڑھنے لگی ہے۔ سنبھال سنبھال کے قدم اٹھانا بڑی ضروری چیز ہے بلکہ نئے ادب کے ماحول میں تو قابلِ ستائش ہے۔ مگر اتنا سنبھلنا بھی اچھا نہیں کہ قدم ہی رکنے لگے۔ اس کشاکش میں پڑھنے والے کا ذہن کھٹکے کھانے شروع کر دیتا ہے۔ اسی وجہ سے آدمی افسانے کی فضا میں جذب ہوتے ہوتے پھر الگ ہو جاتا ہے۔ یہ چیز افسانے کی اثر انگیزی میں ذرا سی مانع ہوتی ہیں۔

میں نے کہا تھا کہ غلام عباس کو کسی چیز کا سودا نہیں ہے۔ اس کی بڑی وجہ یہ بھی ہے کہ انھوں نے یہ افسانے پختہ عمر کو پہنچ کے لکھے ہیں۔ جب ہیجان اور ہنگامہ آرائی کا زمانہ ختم ہو چکا تھا اور زندگی میں ان کی ایک جگہ معین ہو چکی تھی اس لئے ان کے افسانوں میں بڑی متانت اور ضبط آ گیا ہے...... صرف انداز بیان ہی نہیں بلکہ مشاہدے میں، تفصیلات کے انتخاب میں، افسانے کی تراش خراش میں۔ اگر ہم مجموعی حیثیت سے ان کے افسانوں کی فضا کا تعین کرنا چاہیں تو اسے ایک معتدل فضا کہنے کے علاوہ اور کیا کہہ سکتے ہیں؟ مگر اس دھیمے پن کے پیچھے وہ تمام چیزیں چھپی ہوئی ہیں جو دوسرے نئے افسانہ نگاروں کے یہاں دھڑا دھڑ ابل آتی ہیں۔ جو باتیں اوروں کے یہاں بلا خیز بن کے آتیں وہ یہاں بڑی نرمی اور ملائمت کے ساتھ آتی ہیں۔ 'آنندی'، 'سمجھوتا'، 'حمام میں' ان سب افسانوں کی یہی کیفیت ہے۔ غرض کہ اعتدال پسندی اور توازن غلام عباس کے افسانوں کے بیان اور خیال دونوں پر حاوی ہے اور یہی ان کے رنگ کو سب سے الگ کرتی ہے۔

غلام عباس کے متعلق مجموعی طور سے کوئی بات کہنا چاہیں تو سب سے پہلے نظر ان کی فنی خصوصیات کی طرف جاتی ہے۔ غالباً نئے افسانہ نگاروں میں یہ امتیاز انھیں کو حاصل ہے۔ موضوع، خیال یا جذبے کی وحدت ان کے یہاں جلدی سے نہیں ملتی۔ مگر پھر بھی ان کے افسانوں کا ایک دوسرے سے مقابلہ کریں تو ایک نتیجہ ضرور مرتب ہوتا ہے۔ غلام عباس کی دلچسپی اور تحقیق و تجسس کا مرکز یہ احساس ہے کہ انسان کے دماغ میں دھوکہ کھانے کی بڑی صلاحیت ہے، بلکہ فریب خوردگی کے بغیر اس کی زندگی اجیرن بن جاتی ہے۔ اور وہ ہر قیمت پر کسی نہ کسی طرح کا ذہنی فریب برقرار رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ ان کے مجموعے میں دس افسانے ہیں جن میں سے پانچ کا موضوع وضاحتاً یہی ہے۔ اور یہی پانچ افسانے غلام عباس کے بہترین افسانے ہیں۔ ان افسانوں میں کردار یا تو کسی نئے فریب





میں مبتلا ہوتے ہیں یا کسی فریب کا پردہ چاک ہوتا ہے۔ 'جواری' کا ہیرو اپنے ذہنی فریب کے نشے میں ایسا مست ہے کہ وہ ذلیل ہونے کے بعد بھی نہیں چونکتا بلکہ اپنے آپ کو خوش رکھنے اور دوسروں کو بھی اسی نشے کے دو ایک گھونٹ پلانے کی جان توڑ کوشش کرتا رہتا ہے۔ 'کتبہ' میں باپ کے خوابوں کی عمارت تو ڈھے جاتی ہے مگر بیٹا باپ کی قبر پر کتبہ نصب کر کے اپنے لئے اہمیت کا ایک نیا فریب ایجاد کرتا ہے۔ 'حمام میں' کے کرداروں کے سارے ذہنی فریب خاک میں مل جاتے ہیں اور وہ صاف صاف اس کا اعلان کر دینا چاہتے ہیں۔ مگر پھر بھی ان فریبوں کے بغیر انہیں اپنی زندگی ہی ناممکن نظر آنے لگتی ہے۔ چنانچہ وہ اس شکست و ریخت کے احساس ہی کو اپنے شعور سے مٹانے کی فکر شروع کر دیتے ہیں۔ انہیں زندگی کی چند تلخ حقیقتوں کو راستہ دینا پڑتا ہے اور وہ اپنے مطالبات میں ترمیم گوارا کر لیتے ہیں تاکہ زندہ رہ سکیں۔ 'سمجھوتا' کے ہیرو نے اخلاقیات کی دیوار کے پیچھے جھانک کے دیکھ لیا ہے مگر وہ ذرا اسی قسم کا آدمی ہے۔ دل شکستہ نہیں ہوتا اپنے نئے علم سے فائدہ اٹھاتا ہے مگر کون کہہ سکتا ہے کہ اس کی عقلیت پسندی بھی ایک فریب نہیں ہے؟ وہ سمجھتا ہے کہ میں نے اخلاقی اقدار سے سمجھوتا کیا ہے۔ مگر یہ سمجھوتا دراصل اس نے اپنے آپ سے کیا ہے اور ایک نئی قید کو آزادی سمجھنے کی کوشش کی ہے۔ 'آنندی' میں ایک فرد کیا پوری جماعت نے اپنے آپ کو جان بوجھ کر دھوکے میں مبتلا کیا ہے۔ شہر آنندی کی تعمیر اور اس کی آبادی اور رونق میں روز بروز اضافہ انسانی حماقت کے قصر کی تعمیر ہے۔ 'آنندی' میں جو نئی اینٹ دوسری اینٹ پر رکھی جاتی ہے وہ اس قصر کو بلند تر اور مستحکم تر بناتی ہے۔ 'آنندی' کیا بن رہا ہے ایک نیا فریب بن رہا ہے۔ اسی وجہ سے شہر کی تعمیر ایک خاص طرح کی معنویت اختیار کر لیتی ہے اور اس کے طول طویل بیان ہی میں ساری افسانویت ہے۔ یوں دیکھنے میں تو شہر بننے کی کہانی بڑے مزے لے لے کر بیان کی گئی ہے مگر دراصل یہ نظارہ ہی ایک دبا دبا زہر خند ہے، جیسے انسانی حماقت کے نئے سے نئے ثبوت مہیا کرنے میں مصنف کو لطف آ رہا ہو۔

یہ ہے غلام عباس کے افسانوں کا مرکزی اور بنیادی جذبہ...... انسان کی فریب خوردگی اور حماقت۔ یہ احساس بڑے اندوہ و الم یا شدید کلبیت کا موجب بن سکتا ہے مگر غلام عباس کے ساتھ ایسا نہیں ہوا۔ یہاں بھی ان کے مزاج کی اعتدال پسندی آڑے آئی۔ وہ اس فریب خوردگی اور حماقت پر نہ تو رنج کا اظہار کرتے ہیں نہ غم و غصے کا نہ طبیبانہ طمانیت کا۔ انھیں انسان کی اس بنیادی کیفیت پر کچھ تاسف بھی ہوتا ہے، کچھ ہنسی بھی آتی ہے، کچھ حیرت بھی ہوتی ہے۔ مگر فی الجملہ وہ کشمکش و پیچ میں پڑ جاتے ہیں کہ آخری فیصلہ کیا کریں۔ چنانچہ وہ کوئی آخری فیصلہ نہیں کرتے۔ بلکہ ایک طرح ہم کہہ سکتے

مشتق ہیں۔ وہ کتابِ عالم، نیک و بد کی سزا و جزا اور حشر و نشر کے قائل ہیں۔ یاد رکھو! ان کی بت پرستی شرک کی وجہ سے نہیں بلکہ ان کا یہ عمل "تصورِ شیخ" کے فلسفے سے مشابہت رکھتا ہے جو ہمیشہ سے صوفیائے اسلام کا شعار رہا ہے۔

جب اس حی و قیوم اور قادر مطلق ذات نے کائنات کو تخلیق کیا تو اپنے ایک فرشتے برہما کے وسیلے سے نوعِ بشری کی ہدایت کے لئے ایک کتاب "وید" کی صورت نازل کی۔ وید میں چار دفتر ہیں اور امر و نہی کے احکام اور ماضی و مستقبل کے واقعات ہیں۔

دھرم شاستر سے مراد علم کلام ہے۔ کرم شاستر سے علم فقہ۔ ڈنڈوت سے مراد سجدہ ہے جو ماں باپ مرشد اور استاد کی تعظیم کے لئے رائج ہے۔ اور یہ اسلام میں بھی "سجدہ تعظیمی" کے نام سے جائز ہے۔

حضرت خضر علیہ السلام اور نارد جی میں جو مماثلت ہے وہ اہلِ دانش سے پوشیدہ نہیں ہے۔

پس اے میرے دوستو! کفر و دین کا جھگڑا بے معنی ہے۔ حقیقت میں ایک ہی چراغ سے کعبہ و بت خانہ روشن ہیں......

۴

برادرانِ اسلام! آج میں پھر آپ سے مخاطب ہوں۔ جن مسلمانوں نے پاکستان بنانے کا منصوبہ بنایا تھا وہ تو پاکستان جا چکے اور جو آئندہ جانا چاہتے ہیں گے چلے جائیں گے۔ مگر چار کروڑ مسلمان کسی صورت ہندوستان کو نہیں چھوڑ سکتے۔ ہندوستان آج بھی مسلمانوں کا ویسا ہی وطن ہے، جیسا ہندوؤں کا ہے۔ اور اس پر مسلمانوں کا بھی ویسا ہی حق ہے جیسا ہندوؤں کا ہے۔ یہیں تو ہمیں رہنا ہے۔ یہیں جینا یہیں مرنا ہے۔

یہ سچ ہے کہ مسلمانوں کو یہاں رہنے کی بھاری قیمت ادا کرنی پڑ رہی ہے۔ پھر ان کو اپنے حقوق کا ایسا تحفظ بھی حاصل نہیں ہے جیسا ہندوؤں کو حاصل ہے۔ پھر یہ بھی درست ہے کہ ہمارے بعض نا سمجھ برادرانِ وطن ہمیں مٹانے کے منصوبے بنا رہے ہیں۔ ہماری دل آزاری کی جا رہی ہے۔ شہروں قصبوں اور دیہات میں فسادات روز مرہ کا معمول بن چکے ہیں۔ ہماری بستیوں کو آگ لگائی جا رہی ہے۔ ہزاروں مرد عورتیں اور بچے موت کے گھاٹ اتارے جا رہے ہیں۔

مگر میں کہوں گا کہ موجودہ فرقہ وارانہ کشیدگی ہندوستان کی زندگی کا محض ایک عارضی باب ہے اور جیسے ہی مسلمان اپنے ہندو بھائیوں پر یہ ثابت کر دیں گے کہ ان کے دلوں میں بھی بھارت ماتا کی اتنی





ہی حرمت ہے جتنی کہ ہندوؤں کے دلوں میں ہے۔ اور وہ وقت آنے پر کٹ مریں گے مگر مادرِ وطن کی ناموس پر آنچ نہ آنے دیں گے تو اے میرے دوستو! یہ سب کچھ خود بخود ختم ہو جائے گا۔

۳

برادرانِ اسلام! ہندوستان کی حیثیت اس وقت ایک سیکولر اسٹیٹ یعنی لادینی مملکت کی ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ یہاں سرکاری طور پر نہ تو اسلام کی کوئی حیثیت ہے نہ ہندو دھرم کی اور نہ عیسائیوں سکھوں اور پارسیوں کے مذہب کی اور میں سمجھتا ہوں کہ یہی وہ سیدھا اور سچا راستہ ہے جس پر چل کر ہمارا ملک ترقی کر سکتا ہے اور ہم اپنے آئے دن کے مذہبی جھگڑوں سے چھٹکارا پا سکتے ہیں۔ آج سیکولرزم ہماری ایک ضرورت بھی ہے اور ہمارا ایک آدرش بھی اور سیکولرزم ہی میں ہمارے دیس کی ترقی کا راز پوشیدہ ہے۔

برادرانِ اسلام! نئے ہندوستان میں جو حالات پیدا ہو چکے ہیں ان کا تقاضا ہے کہ اسلام پر نظر ثانی کی جائے۔ علما کی روایتی شریعت موجودہ زمانے کے تقاضوں کو مطمئن نہیں کر سکتی۔ چنانچہ وقت کی ضرورت اور زمانے کے رجحانات کو نظر میں رکھتے ہوئے کیا ہمارے لئے یہ مناسب نہ ہوگا کہ ہم شریعت میں ایسی لچک پیدا کر لیں۔ کہ اس میں حکومتِ وقت کے ہر قانون کو قبول کرنے اور اپنانے کی صلاحیت پائی جائے............

بھائی مسلمانو! جیسا کہ میں نے پچھلی دفعہ تقریر کرتے ہوئے کہا تھا، ہمارے دیش میں دنگے فساد کا سلسلہ برابر جاری ہے اور مسلمانوں کی جائیدادیں برابر لوٹی جا رہی ہیں۔ ان کی بستیوں کو برابر آگ لگائی جا رہی ہے اور جو لوگ بھاگنا چاہتے ہیں ان کو برچھیاں اور بلم مار مار کر چتاؤں میں دھکیلا جا رہا ہے۔ ہزاروں مسلمان جھوٹے مقدمے کے الزاموں میں جیلوں میں پڑے سڑ رہے ہیں۔ ان کے ساتھ بڑے کٹھور پن کا برتاؤ ہو رہا ہے۔

بھائی مسلمانو! جانتے بھی ہو اس کا کارن کیا ہے؟ اس کا کارن یہ ہے کہ ہمارے بھائی ابھی تک ہم کو بڑے شک کی نظر سے دیکھ رہے ہیں اور ان کو ہم پر بھروسہ نہیں ہے۔ حالاں کہ ہم کوئی غیر تھوڑا ہی ہیں۔ ہم میں سے بہت سوں کی رگوں میں ہندو خون دوڑ رہا ہے اور اگر چھان بین کی جائے تو اکثر مسلم خاندانوں کا شجرہ نسب کسی نہ کسی ہندو گھرانے ہی سے جا ملے گا۔

مگر ہمارے بھائی ہم سے کہتے ہیں، کہ ہندو سماج میں تمہاری کوئی جگہ نہیں ہے۔ تم نے یہاں چاہے کتنی صدیاں حکومت کی ہو مگر تمہاری حیثیت ہمیشہ ایک اجنبی اور بیرونی حملہ آور کی رہی

ہے۔ اب تمہارے لئے یہی مناسب ہے کہ یا تو یہاں سے نکل جاؤ یا خود کو ہندو سماج میں سمو دو۔ اپنے اسلامی ناموں کو بدل دو۔ مکے مدینے کو بھول جاؤ اور رام لکشمن اور سیتا جی کے آستانوں پر سر جھکاؤ۔ بھئی مسلمانو! میں نے تم کو وقت کے تقاضے سے خبردار کر دیا ہے۔ اب اس پر عمل کرنا یا نہ کرنا تمہارا کام ہے۔ جہاں تک میری ذات کا تعلق ہے میں تو زندگی کی آخری گھڑی تک ہندوستان ہی میں رہنے اور یہیں ہر قسم کے دکھ سہنے کو تیار ہوں۔ کیونکہ ہندوستان میرا وطن ہے اور حدیث شریف میں آیا ہے کہ وطن کی محبت ہر چیز پر مقدم ہے۔

کیا ہرج ہے اگر میں آج چھپ کر بھی گائے کی قربانی نہ کر سکوں۔ یہ کوئی دین کا کام تو ہے نہیں اور پھر کون سا پہاڑ ٹوٹ پڑے گا اگر میں اردو کو دیوناگری رسم الخط میں پڑھنے لگوں۔ خط تو بدل جائے گا مگر مضمون تو وہی رہے گا۔ یہ تو وہی بات ہوئی کہ کوئی ہندوستانی کپڑے اتار کر انگریزی لباس پہن لے۔ اس سے ہیئت شاید بدل جائے مگر روح تھوڑا ہی بدل سکتی ہے؟

اور پھر اگر میں ہولی کے دنوں میں گھر سے باہر نکلوں اور میرے بھائی مجھ پر کیچڑ یا گندگی اچھال دیں اور میرا منہ کالا کر دیں تو اس سے میرا دھرم تھوڑا ہی نکل جائے گا۔۔۔

٭

محترم تھاولیش چشتو!

مہاتما گاندھی کی مہما کون کہہ سکے۔ ان کا ہر زاویہ بہت ہی اپوروا آدرش تھا۔ ان کے اونچے تیاگ نے ہی ان کو دیوتا بنا دیا تھا۔ حضرت مسیح کا کہنا ہے کہ انسان کے اشک کو خشک کرنے کے کارن ہوں ہم نانا پرکار کی دکھیوں کا دکھ پی پو دور سن کرتے رہنا ہی ان کے جیون کی وشیشتا تھی ستیہ اور اہنسا کا پالن کرنا ہی ان کے جیون کا مول منتر تھا۔

جس بات کو وہ ٹھیک سمجھتے تھے اس کا دشا ساوجنک پر ظاہر کر کے جب تک سدھار نہ کر لیتے تب تک وشرام نہیں لیتے تھے۔ اور اپنے اسی آدرش کا پالن کرتے ہوئے انت میں وہ اپنے جیون کی بھینٹ دے کر امر ہو گئے۔

سنسار میں کرم ویر، دھرم ویر تھا تیاگی ویکتیوں کا ابھاو نہیں ہے۔ کنتو ان کے سمان کرم ویر تھا دھرم ویر تھا تیاگی ہونا درلبھ ہے۔ یہ تھے باپو ...... تم تھے باپو ...... تھا ...... تھا ......

---



# اوتار

ہندو دیومالا کی ایک کہانی

۱

پرتھوی گائے کا روپ دھارن کرتی ہوئی دیوتاؤں کے راجہ اندر کی سبھا میں پہنچی اور یوں فریاد کرنے لگی:

"دوہائی ہے اندر مہاراج کی۔ مہاراج! سنسار سے دھرم تو اٹھ گیا۔ اور پاپ کا اندھیرا چھا گیا ہے۔ شہر شہر نگری نگری گاؤں گاؤں راکشسوں کی حکومت ہو رہی ہے۔ ان کی پوری پوری بستیوں کو جلا کر راکھ کیا جا رہا ہے۔ گربھ وتی استریوں کے پیٹ سے ان جنے بچے نکال کر انہیں بھالوں کی انیوں پر لٹکایا جاتا ہے۔ عورتوں کی چھاتیاں اور ناک کان کاٹ کر انہیں زندہ چتاؤں پر جلا دیا جاتا ہے۔ منش پیڑا سے بھی تنگ ہو گیا ہے۔ میں یہ اتیا چار نہیں دیکھ سکتی مہاراج۔ آگیا دیجئے کہ میں زمین پھوڑ پاتال چلی جاؤں۔"

اندر مہاراج آکاش کے دیوتا ہیں۔ وہ ایک سفید ہاتھی پر سوار ہوتے ہیں جس کا نام ایراوات ہے۔ وہ مینہ برساتے اور فصلیں اگاتے ہیں۔ بجلی کا کڑکا اور دھنک ان کے ہتھیار ہیں۔ وہ پرتھوی کی یہ بات سن کر بڑے دکھی ہوئے۔ اور دیر تک سوچ ساگر میں ڈوبے رہے۔ پھر انہوں نے گنیش جی کو بلایا۔ گنیش جی کی ہاتھی کی سی سونڈ ہے۔ وہ شو جی اور پاروتی دیوی کے بیٹے ہیں۔ مشکلوں کو حل کرنے

واسے انجم وفراست کے دیوتا۔

گنیش جی کے مشورے سے اندر مہاراج نے تمام دیوتاؤں کو اکٹھا کیا۔ ان میں آگ کے دیوتا اگنی، پانی کے دیوتا ورن، ہوا کے دیوتا وایو، رتوں کے دیوتا بسنت، دیہات کے دیوتا مدن، سورج کے دیوتا سوریہ، چاند کے دیوتا سوم اور بہت سے اور دیوتا بھی تھے۔ پھر وہ ان سب کو ساتھ لے برہما جی کے پاس پہنچے۔

برہما جی نے سنسار جنم دیا۔ ان کا رنگ سرخ ہے۔ ان کے چار چہرے، آٹھ کان اور چار ہاتھ ہیں۔ انہوں نے ان ہاتھوں میں سے ایک میں کمان، دوسرے میں کچھ جڑیوں کی مالا، تیسرے میں پانی کی گڑوی اور چوتھے میں وید تھام رکھے ہیں۔ علم ودانش کی دیوی سرسوتی ان کی استری ہے۔

اندر مہاراج نے پرتھوی کی کتھا برہما جی کو سنائی مگر وہ بھی اس کا دکھ دور نہ کر سکے اور سب کو ساتھ لے مہادیو جی کے پاس پہنچے۔

مہادیو جی کو شو جی بھی کہتے ہیں۔ ان کے پانچ چہرے، چار بازو اور تین آنکھیں ہیں۔ تیسری آنکھ ماتھے کے درمیان ہے۔ وہ ایک بیل پر جس کا نام نندی ہے سوار ہوتے ہیں۔ وہ شنڈو دھاری سادھو کا روپ بنائے انگوں میں ساتوں کی بھبھوت لگائے کمر پر مرگ چھالا لٹکائے گلے میں پھنکارتا ہوا سانپ مالا کی طرح ڈالے بن بن پھرتے رہتے ہیں۔ جب بھی وہ وار پی کر اپنی استری جگد مبا کے ساتھ جوش و مستی کی حالت میں تانڈو ناچ ناچتے ہیں تو دھرتی ڈولنے لگتی ہے۔ وہ دکھوں کو ہرن اور پاپوں کو نشٹ کرتے ہیں مگر پرتھوی کے دکھ کا علاج ان کے پاس بھی نہ تھا۔ اور وہ سب دیوتاؤں کو ساتھ لے وہاں پہنچے جہاں چھیر سمندر میں وشنو جی اپنی پتنی لکشمی رانی کے ساتھ شیش ناگ اننت پر آرام سے لیٹے تھے۔

وشنو بھگوان میں اتنی شکتی ہے کہ وہ اپنے تین ہی قدم میں دنیا کے ساتوں طبق الانگھ لیتے ہیں۔ وہ گروڑ پکشی پر سوار ہوتے ہیں۔ گنگا ندی ان ہی کے چرنوں سے نکلی ہے۔ وہ بڑے تیجے جوان ہیں۔ ان کا دل بڑا نرم ہے۔ وہ ہمیشہ مظلوموں کی فریاد کو پہنچتے ہیں۔ وہ سو رہے تھے مگر سارے دیوتاؤں کے آنے سے ان کی نیند اچٹ گئی۔ اس پر سب دیوتا ہاتھ جوڑ کر ان کے سامنے کھڑے ہو گئے اور ان کے گن گانے لگے:

"مہاراج ادھیراج! آپ کی مہما کون کر سکے۔ مچھلی کا اوتار لے سارے سنسار کو اور ویدوں کو ڈوبنے سے بچایا۔ کچھوے کا اوتار دھار مندراچل پہاڑ کو اپنی پیٹھ پر اٹھایا جس سے سمندر بلویا گیا۔ سوّر





کا اوتار لے دھرتی کو اپنے دانتوں سے اٹھا سمندر کی تہہ سے نکالا۔ نرسنگھ کا اوتار لے جس کا سر شیر کا اور دھڑ آدمی کا تھا پرہلاد کی جان اس کے ظالم باپ سے بچائی۔ بونے بامن کا اوتار لے راجہ بل سے چھل کیا۔ پرسو رام کے روپ میں اکیس بار کشتریوں کا ناش کیا اور برہمنوں کو دلوایا۔ رام چندر جی کا اوتار دھار راکھشسوں کے سردار مہا دشٹ راون کو مارا۔ کرشن بھگوان بن کر متھرا کے ظالم راجہ کنس کو موت کے گھاٹ اتارا۔ گوتم بدھ کا اوتار لے سنسار میں سکھ شانتی پھیلائی۔"

"ناتھ جی! جب جب سنسار میں کٹھورتائی اور کھوٹائی حد سے بڑھی تب تب آپ اتماؤں اور نردوشوں کی رکشا کے لئے دھرتی پر گئے۔ آج پھر سنسار پر ادھرم اور پاپ کا اندھیرا چھایا ہوا ہے۔ دھرتی نرناری کے خون سے لال ہو رہی ہے۔ وہ گئے کا روپ دھار یہاں دیولوک میں فریاد کرنے آئی ہے۔ وہ کہتی ہے کہ میری چھاتی پر ان دنوں ایسی ایسی بھیانک گھٹنائیں ہو رہی ہیں کہ پہلے کبھی نہ ہوئی تھیں۔ میں اب یہ اتیاچار نہیں دیکھ سکتی۔ مجھے پاتال میں چلے جانے کی آگیا دے دیجئے۔"

"ناتھ جی! ہم آپ سے بنتی کرنے آئے ہیں کہ ایک بار پھر سنسار کی سدھ لیجئے۔ پاپوں کا ناش کیجئے تاکہ نرناری آنند ہو کر رہیں۔ یہ کام آپ کے سوا کوئی دوسرا نہیں کر سکتا۔"

وشنو بھگوان کے کومل دل پر اس کتھا کا بڑا اثر ہوا۔ ان کے چہرے پر اداسی چھا گئی۔ وہ ایک گہری سوچ میں ڈوب گئے۔ لکشمی رانی ابھی تک شیش ناگ اننت پر بے خبر سو رہی تھیں۔ نیند میں ان کے کنول ایسے سندر مکھڑے سے بڑا سکھ چین برس رہا تھا۔ آخر وشنو جی نے ایک پریم بھری نظر اپنی پتنی پر ڈالی اور پھر اکایکی وہ اپنے استھان سے غائب ہو گئے....

۲

سنبھل ضلع مراد آباد کا ایک پرانا قصبہ ہے۔ یہ قصبہ ہندوستان کے دوسرے قصبوں سے کچھ زیادہ مختلف نہیں۔ وہی گرد سے اٹی ہوئی سڑکیں، وہی تنگ بازار اور گلی کوچے۔ کہیں مٹی کے گھروندے کہیں پختہ اینٹوں کے مکان۔ دیہاتی اور شہری زندگی کی آمیزش۔ مگر ایک بات جو اسے دوسرے قصبوں سے تمیز کرتی ہے یہ ہے کہ یہاں مندروں کی کثرت ہے جو قصبے اور اس کے اطراف میں جا بجا دیکھنے میں آتے ہیں۔

ملک کی تقسیم سے پہلے سنبھل میں ہندوؤں اور مسلمانوں کی مخلوط آبادی تھی۔ مگر تقسیم کے بعد ہندوستان کے دوسرے شہروں اور قصبوں کی طرح یہاں بھی ہنگاموں کا طوفان اٹھ کھڑا ہوا۔ اور ہندو جو بھاری اکثریت میں تھے مسلمانوں کو تاخت و تاراج کرنے لگے۔ ان کے مسلح جتھے مسلمانوں کے محلوں

پر ٹوٹ پڑے۔ مکانوں کو آگ لگا دی گئی۔ اور اَن گنت مردوں عورتوں اور بچوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا گیا۔ جو مسلمان اس قتلِ عام سے بچ رہے وہ جان بچانے کے لئے قصبے سے بھاگ نکلے۔

سنبھل سے چار پانچ کوس کے فاصلے پر ایک سنسان گھاٹی تھی جو راہ بات سے کٹی ہوئی تھی۔ مسلمانوں کے لٹے پٹے گھرانوں کے کچھ افراد کسی نہ کسی طرح جان بچا کر اس گھاٹی میں پہنچ گئے۔ ان میں زیادہ تر عورتیں اور بچے تھے اور کچھ ایسے لوگ بھی جو ہندوؤں کے ہاتھوں زخمی ہوئے تھے۔ چونکہ اس وقت سارے ملک میں آگ لگی ہوئی تھی اور مسلمانوں کو ہر طرف موت ہی موت دکھائی دیتی تھی اس لئے انہوں نے آگے بڑھنا خطرے سے خالی نہ سمجھا اور اسی گھاٹی میں چھپ کر بیٹھ رہے۔ جب ذرا کھڑکا سنتے تو گھاٹی میں نیچے اتر جاتے۔ وہ کئی دن تک وہیں چھپے رہے اور درختوں کے پتے یا گھاس کھا کر پیٹ بھرتے رہے۔ انہیں گھاٹی میں دور نیچے اتر کر ایک چھوٹے سے نالے کا سراغ مل گیا تھا جس میں پچھلی برسات کا پانی ابھی تک کچھ کچھ باقی تھا۔ وہ اسی پانی سے اپنی پیاس بجھاتے رہے۔

ادھر اس عرصے میں سنبھل کے ہندوؤں کا جوش دھیما پڑ چکا تھا۔ کیونکہ مسلمانوں کی بیشتر آبادی یا تو نیست و نابود ہو چکی تھی یا قصبے سے بھاگ چکی تھی اور ان کے مکانوں ان کی دکانوں اور دوسری املاک پر ہندو قبضہ کر چکے تھے۔ چنانچہ انہوں نے اپنی اس کامیابی پر مطمئن ہو کر بھاگنے والوں کا پیچھا کرنے یا ان کی کھوج لگانے کا خیال چھوڑ دیا تھا۔

رفتہ رفتہ ملک کے حالات سدھرنے لگے۔ ہر مذہب و ملت کے پیشوا اور لیڈر اکٹھے ہو ہو کر شہروں گاؤں کا دورے کرنے لگے۔ امن کمیٹیاں بننے لگیں اور ان مسلمانوں کو جو اپنے گھروں سے بھاگنے پر مجبور ہو گئے تھے دوبارہ ان کے علاقوں میں آباد کرنے کی کوششیں ہونے لگیں۔ ایسی ہی ایک جماعت گھومتی گھامتی اس گھاٹی میں بھی پہنچ گئی جہاں سنبھل کے یہ مسلمان کئی ہفتوں سے پناہ گزیں تھے۔ اس جماعت کے اراکین نے مسلمانوں کو بہتیرا سمجھایا بجھایا مگر وہ سنبھل کے ہندوؤں کے درمیان رہنے کے خیال سے ایسے خائف تھے کہ کسی طرح قصبے میں واپس جانے پر آمادہ نہ ہوئے۔ ناچار انہیں ان کے حال پر چھوڑ دیا گیا۔

جب ان مسلمانوں کو جان کا خطرہ نہ رہا تو انہوں نے اسی گھاٹی کے آس پاس زمین صاف کر کے درختوں کی ٹہنیوں، گھاس پھونس اور مٹی سے جھونپڑیاں بنانی شروع کر دیں۔ رفتہ رفتہ مسلمانوں کے کچھ اور خاندان بھی جو ادھر ادھر مارے مارے پھر رہے تھے ان میں آ ملے اور اس طرح





تھوڑے ہی دنوں میں وہاں ایک کالونی سی آباد ہو گئی جو سوا سو نفوس پر مشتمل تھی۔

سنبھل کے مسلمانوں کے قتلِ عام کی شب کو جن لوگوں نے بھاگ کر گھاٹی میں پناہ لی تھی ان میں ابراہیم نامی ایک لوہار بھی تھا۔ بڑا محنتی اور خوش اخلاق۔ وہ اپنے باپ اور تین بھائیوں کے ساتھ قصبے کے ایک چھوٹے سے مکان میں رہتا تھا۔ وہ اپنے بڑے بھائی اسحاق کے ساتھ دکان پر کام کرتا تھا۔ اس کے دوسرے دو بھائی جو کم عمر تھے ابھی مدرسے میں پڑھتے تھے۔ جب مسلح ہندوؤں کے جتھے نے ان کے مکان میں آگ لگائی تو خاندان کے سب افراد گھر پر ہی تھے۔ یہ لوگ آگ سے خوف زدہ ہو کر مکان سے نکلے ہی تھے کہ ہندو برچھیاں بھالے لئے ان پر ٹوٹ پڑے۔ مردوں نے بڑی بہادری سے مقابلہ کیا۔ اور انہیں کے ہتھیار چھین کر دو چار کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ مگر ہندو تعداد میں زیادہ تھے یہ لوگ زیادہ دیر تک مقابلہ نہ کر سکے اور آخرکار ابراہیم کا باپ، بڑا بھائی اسحاق، دونوں چھوٹے بھائی، اسحاق کی دو جوان لڑکیاں جو باپ اور چچا کے پہلو بہ پہلو ہندو غنڈوں کا مقابلہ کر رہی تھیں، اور ابراہیم کا چھوٹا بچہ شہید کر دیے گئے۔ ان لوگوں کی مدافعت کا نتیجہ یہ ہوا کہ ابراہیم کی بیوی اور بھاوج کو کسی نہ کسی طرح اندھیرے میں بھاگ نکلنے کا موقع مل گیا۔

ادھر ابراہیم کو ہندوؤں سے لڑتے ہوئے زخم تو کئی آئے تھے مگر کوئی کاری نہ تھا۔ اور وہ بھی جان بچانے میں کامیاب ہو گیا۔ اسے تھوڑی ہی تلاش کے بعد دونوں عورتیں قریب ہی کی ایک تاریک گلی میں چھپی ہوئی مل گئیں۔ وہ ان کا ہاتھ پکڑ اندھیرے میں چھپتا چھپاتا سایوں کی آڑ لیتا انہیں قصبے سے نکال لایا۔ پھر انہیں لے کر دوسرے مسلمانوں کے ساتھ جو اس قتلِ عام سے بچ نکلے تھے اسی گھاٹی کی سمت روانہ ہو گیا۔

اسحاق کی بیوی نے جس کا نام نفیس تھا اپنی آٹھ ماہ کی بچی کو سینے سے چمٹا رکھا تھا۔ آمنہ خالی ہاتھ تھی۔ اپنے دو سالہ معصوم بچے اصغر کو اپنی آنکھوں کے سامنے ذبح ہوتے دیکھ کر غم اور دہشت سے اس کی زبان گنگ ہو گئی تھی۔ اور وہ ہر طرف پھٹی پھٹی آنکھوں سے دیکھتی تھی۔ ان لوگوں کا صدمہ ایسا تو نہ تھا کہ آسانی سے بھلایا جا سکتا۔ مگر جب انہوں نے اپنے چاروں طرف ہر شخص کو اپنے ہی جیسا مظلوم اور ستم رسیدہ دیکھا تو ان کے دل کو کچھ کچھ قرار آ گیا۔

اس گھاٹی کے قریب ہی پرانے وقتوں کا کوئی مندر تھا جو بڑی خستہ حالت میں تھا۔ اس کی چھت غائب تھی اور کوئی دیوار بھی سالم نہ تھی۔ اس مندر کے بت محکمہ آثارِ قدیمہ کے افسر مدت ہوئی کسی عجائب خانے میں رکھنے کے لئے اٹھا لے گئے تھے۔ اور اب یہاں سوائے کھنڈروں کے کچھ نہ رہا تھا۔ اس

مندر کے باہر ایک کنواں تھا جو مدتوں سے بند پڑا تھا۔ چمگادڑوں اور نہ جانے کن کن جانوروں نے اس میں مسکن بنا رکھے تھے اور اس میں سے سخت بدبو آتی تھی۔ کالونی والوں نے درختوں کے ریشوں سے بٹ کر ایک رسی بنائی۔ پھر ٹین کا ایک پرانا کنستر مہیا کیا گیا۔ کالونی کے تین دو مرد کئی دن تک لگاتار کنوئیں کا گندہ پانی نکالتے رہے۔ آخر ان کی محنت ٹھکانے لگی۔ اور انھیں پینے کے لئے صاف اور میٹھا پانی مل گیا۔

ان لوگوں کے پاس نہ تو روپیہ پیسہ تھا نہ زیور یا کوئی اور قیمتی چیز اس لئے چوروں اور ڈاکوؤں سے تو وہ محفوظ رہے۔ البتہ سنبھل کے بعض شر پسند ہندو جوان کے اس کالونی میں اچھوتوں کی طرح رہنے کو بھی روادار نہ تھے کبھی کبھی رات کو چپکے سے آ کر ان کی جھونپڑیوں میں آگ لگا جاتے۔ کالونی والے جو ہر وقت چوکنے رہتے تھے اکثر جلد ہی آگ پر قابو پا لیتے تھے۔ مگر ایک مرتبہ ایسی زبردست آگ لگی کہ آدھی سے زیادہ جھونپڑیاں جل کر راکھ ہو گئیں۔ اس واقعے سے ان لوگوں کو رنج تو بہت ہوا مگر انہوں نے ضبط و تحمل سے کام لیا۔ اور تھوڑے ہی دنوں میں پھر اپنی جھونپڑیاں استوار کر لیں۔ اب کے انہوں نے کالونی کے گرد اگرد مٹی اور پتھروں سے ایک دیوار بھی کھینچ دی۔ اور یوں آگ لگانے والوں کے شر سے کسی قدر محفوظ ہو گئے۔

ضرورت نے ان مسلمانوں کو کئی کام سکھا دیے مثلاً رسیاں بٹنا، ٹوکریاں اور چھاجیں بنانا، چٹائیاں بننا، مٹی کے برتن اور کھلونے بنانا۔ یہ چیزیں قصبے کے نچلے طبقے کے دکاندار ان سے سستے داموں خرید لے جاتے۔ رفتہ رفتہ انہوں نے کھدر بننے اور دریاں اور پلنگ پوش بنانے کا کام بھی شروع کر دیا۔ بعض لوگوں نے مرغیاں اور بکریاں پال لیں۔ مرغیوں کے انڈے وہ قصبے والوں کے ہاتھ بیچ دیتے اور بکریوں کے دودھ کو وہ اپنے بچوں کے استعمال میں لاتے۔

اس کالونی کی عورتوں نے جن کی ایک عمر پردے میں گزری تھی اور جن میں اب زیادہ تعداد بیواؤں کی تھی، ضرورت وقت کو دیکھتے ہوئے پردہ ترک کر دیا تھا۔ وہ محنت مشقت کے کاموں میں مردوں کے برابر حصہ لیتیں۔ دستکاری کا کام زیادہ تر ان ہی کے ہاتھ میں تھا۔ علاوہ ازیں کنوئیں سے پانی بھی وہی بھرتی تھیں۔

ابراہیم کی بیوی اور بھاوج بھی یہ سارے کام کرتیں۔ بلقیس کو اپنے شوہر اور دو جوان لڑکوں کے شہید ہو جانے کے بعد جینے کی کوئی خواہش نہ رہی تھی مگر ننھی سارہ کے لئے وہ زندہ رہنے پر مجبور تھی۔ وہ کبھی کبھی اس کی قلقاریوں کی دلکشی میں گم ہو کر اپنا غم بھول جاتی۔ ادھر آمنہ کے غم زدہ دل کو





بھی جلد ہی اس امید نے بہلانا شروع کر دیا کہ وہ پھر ایک بچے کی ماں بننے والی ہے۔ عجیب بات یہ تھی کہ اس حمل سے اسے کسی قسم کی تکان یا تکلیف یا بھاری پن کا احساس نہ ہوتا تھا۔ جوں جوں اس کے وضع حمل کا زمانہ قریب آتا جا رہا تھا اس کا روپ نکھرتا آ رہا تھا۔ اس محنت و جفاکشی کی زندگی کے باوجود وہ ہر وقت چونچال نظر آتی تھی۔ وہ بھاری بھاری بوجھ آسانی سے اٹھا لیتی اور اس کا شوہر اس کی بھاوج یا کالونی کی کوئی اور عورت اسے منع کرتی تو وہ کہتی:

"مجھ میں بڑی طاقت پیدا ہو گئی ہے اور یہ کام تو مجھے بڑے ہلکے پھلکے معلوم ہوتے ہیں۔"

سنبھل کے مسلمانوں کو جب اس کالونی میں آباد ہوئے نو مہینے گزر گئے تو ایک شب ابراہیم کی جھونپڑی میں ایک ننھی سی جان کا اضافہ ہوا۔ رات کا پچھلا پہر تھا۔ چودھویں کا چاند جو سر شام ہی نمودار ہو گیا تھا اپنا سفر طے کرتا ہوا آسمان کے ایک سرے سے دوسرے پر پہنچ گیا تھا۔ اس کی روشنی سے اس وقت ٹوٹے پھوٹے مکان اور جھونپڑے تک خوش نما معلوم ہو رہے تھے۔ اچانک ایک ننھی آواز نے اس خاموشی کو توڑ دیا جو اس کالونی پر چھائی تھی۔ ابراہیم جو اپنی جھونپڑی کے باہر ایک کھٹملی کھٹیا پر بے چینی سے کروٹیں بدل رہا تھا جلدی سے اٹھ کر اندر گیا۔ دیکھتا کیا ہے کہ آمنہ چٹائی پر چادر اوڑھے لیٹی ہے اور بلقیس کالونی کی ایک عورت کی مدد سے خون میں لت پت بچے کا جسم چیتھڑوں سے پونچھ رہی ہے۔

ابراہیم کو دیکھ کر بلقیس بول اٹھی:

"بھیا تمہیں بیٹا مبارک ہو!"

ابراہیم کی آنکھوں میں ایک چمک پیدا ہوئی۔ اس نے اپنی بیوی کے چہرے کی طرف دیکھا۔ آمنہ ہلکے ہلکے کراہ رہی تھی مگر جیسے ہی دونوں کی نظریں ملیں ایک خفیف سی مسکراہٹ آمنہ کے ہونٹوں پر پھیل گئی۔ ابراہیم چٹائی پر آلتی پالتی مار کر بیٹھ گیا۔ بلقیس نے بچے کو جو تھوڑی دیر رونے کے بعد چپ ہو گیا تھا ایک پرانے مگر صاف کپڑے میں لپیٹ کر اس کی گود میں لٹا دیا۔

یہ بچہ بڑا ہی خوبصورت اور پیارا پیارا تھا۔ اس کے بال سنہرے اور گھونگھریالے تھے۔ اور چہرہ بھی کندن کی طرح دمکتا تھا۔ ابراہیم جوں جوں اسے دیکھتا گیا اس کی حیرت بڑھتی گئی۔ آخر اسے اور تو کچھ نہ سوجھا اس نے بچہ بھاوج کو دے دیا اور خود سجدے میں گر پڑا۔

رفتہ رفتہ بچہ پرورش پانے لگا۔ اس کا نام حمزہ رکھا گیا۔ ابراہیم کی خستہ حالی، فاقہ کشی اور کالونی کے گندے ماحول کے باوجود ماں اور بچہ دونوں بڑے تندرست تھے۔ آمنہ بچے کے سر پر ایک کالا کپڑا باندھ کر اس کے بالوں کو چھپائے رکھتی تاکہ اڑوس پڑوس کی عورتوں کی نظر نہ لگے۔ حمزہ جلد جلد بڑا ہونے

لگا۔ جلد ہی آس پاس کی جھونپڑیوں میں اس کی قلقاریاں سنائی دینے لگیں۔ چند ہی ہفتوں میں اس نے چلنا شروع کر دیا اور ابھی سال بھر کا نہ ہوا تھا کہ باتیں بھی کرنے لگا۔ وہ سارہ کے ساتھ جو اس سے ڈیڑھ سال بڑی تھی دن بھر کھیلتا رہتا۔ وہ بڑا خوش مزاج بچہ تھا۔ کبھی روتا بلکتا نہ تھا۔ نہ کسی چیز کے لئے ضد کرتا تھا۔

جب وہ پانچ برس کا ہوا تو مکتب جانے لگا جو ایک نیک دل مولوی صاحب نے کالونی کی ایک جھونپڑی میں کھول رکھا تھا تا کہ کالونی کے بچے علم سے بے بہرہ نہ رہیں۔ وہ ایسا ذہین تھا کہ چند ہی ہفتوں میں اس نے ابتدائی قاعدہ ختم کر کے قرآن مجید کا پہلا پارہ پڑھنا شروع کر دیا۔ اس کی ذہانت اور شوق کو دیکھ کر مولوی صاحب بھی اسے بڑی توجہ سے پڑھانے لگے۔

اس نے بڑی فیاض طبیعت پائی تھی۔ ماں اسے کوئی اچھی سی چیز کھانے کو دیتی تو وہ مکتب میں لے آتا۔ اور اپنے تھوڑے سے ہم سبقوں میں بانٹ کر کھاتا۔

آٹھ برس کی عمر میں حمزہ نے کلام مجید ختم کر لیا۔ اس خوشی میں اس کے باپ نے کالونی کی ساری جھونپڑیوں میں لڈو بانٹے۔ حمزہ جوں جوں بڑھتا گیا کھیل کود میں بھی سب لڑکوں سے آگے رہتا تھا۔ جب وہ دس برس کا ہوا تو کالونی کا کوئی لڑکا کشتی، کبڈی یا تیز دوڑنے میں اس سے بازی نہیں لے جا سکتا تھا۔ وہ اونچے اونچے پیڑوں پر ایسی پھرتی سے چڑھ جاتا کہ اس کے ساتھی تکتے کے تکتے رہ جاتے۔

اسی زمانے میں ایک واقعہ ایسا پیش آیا جس کا کالونی میں بہت دنوں چرچا رہا۔ ہوا یہ کہ حمزہ حسب عادت ایک بہت اونچے پیڑ پر چڑھ گیا۔ اس پیڑ کی اوپر کی ٹہنیاں کمزور تھیں۔ اس نے جیسے ہی ایک ٹہنی کو پکڑنا چاہا وہ اچانک ٹوٹ گئی۔ اور حمزہ تیس پینتیس فٹ کی بلندی سے نیچے آ رہا۔ سب لڑکے خوف زدہ ہو کر بھاگ گئے۔ مگر حمزہ کپڑے جھاڑ کر اٹھ بیٹھا اور مسکراتا ہوا اپنے ساتھیوں سے آ ملا۔ اسے کہیں خراش تک نہ لگی تھی۔

جب حمزہ نے علم دین کے ساتھ ساتھ کسی قدر اردو اور ریاضی کی بھی تعلیم حاصل کر لی۔ تو باپ نے اسے مکتب سے اٹھا لیا۔ اور اسے اپنا آبائی پیشہ سکھانے لگا۔ ابراہیم نے اپنی جھونپڑی کے آگے پھوس کا سائبان ڈال کر ایک چھوٹی سی لوہار کی دکان کھول رکھی تھی۔ دونوں باپ بیٹے صبح سے شام تک اس میں کام کرتے۔ حمزہ دھونکنی دھونکتا، ہتھوڑا چلاتا اور ابراہیم کھیتی باڑی کے آلات طرح طرح کے اوزار اور دوسری کارآمد چیزیں بناتا۔





یہ دس بارہ سال کا زمانہ ہندوستان کے اور شہروں اور قصبوں میں تو نہیں البتہ سنبھل کی اس کالونی میں نسبتاً امن کا گذرا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ مسلمان یہاں بڑی پستی کی حالت میں تھے۔ اور وہ اسی میں رضائے الٰہی سمجھ کر صبر شکر سے گذر بسر کیے جا رہے تھے۔ وہ کالونی سے باہر شاذ ہی نکلتے۔ اور جب سنبھل یا آس پاس کے قصبوں کے ہندو بیوپاری ان سے مال خریدنے آتے تو وہ ان سے بڑی عاجزی سے بات کرتے۔ اور انہیں کبھی شکایت کا موقع نہ دیتے۔ ان کی دستکاریوں نے اب خاصی ترقی کر لی تھی۔ اس کے ساتھ ساتھ انہوں نے گائے بھینسیں بھی پالنی شروع کر دی تھیں اور آس پاس کے قصبوں کو دودھ مہیا کرنے لگے تھے۔

کالونی کے مسلمانوں نے اب تک اپنے اسلامی طور طریقے قائم رکھے تھے۔ ایک بڑا سا جھونپڑا مسجد کا کام دیتا تھا جہاں پانچوں وقت نماز ادا کی جاتی تھی۔ علاوہ ازیں وہ عید بقر عید اور دوسرے تہوار بھی منایا کرتے تھے مگر خاموشی کے ساتھ۔ ایک دن ایسا ہی کوئی تہوار تھا۔ ابراہیم نے اپنی دکان بند کر رکھی تھی۔ حمزہ کو کوئی کام تو تھا نہیں۔ وہ گھومتا پھرتا کھائی سے دور نکل گیا۔ ایک سمت اسے آبادی کے کچھ آثار نظر آئے اور وہ بغیر سوچے سمجھے اس طرف چل دیا۔ قریب پہنچا تو دیکھا کہ ایک میدان میں بہت سے لڑکے کھیل رہے ہیں۔ کہیں گیند بلے کا میچ ہو رہا ہے۔ تو کہیں کبڈی اور کہیں کشتی کے داؤں پیچ۔ وہ دیر تک بڑی دلچسپی سے ان لڑکوں کے کھیل دیکھتا رہا۔

یہ سنبھل کے باہر والا وہ میدان تھا جہاں قصبے کے لڑکے کھیلنے آیا کرتے تھے۔ حمزہ کی دیہاتی وضع قطع کو دیکھ کر کچھ لڑکوں نے سمجھا کہ یہ آس پاس کے کسی گاؤں سے آیا ہوگا۔ کیونکہ یہ تو وہ تصور بھی نہ کر سکتے تھے کہ مسلمانوں کی کالونی کے کسی لڑکے کو تن تنہا یہاں آنے کی جرات ہوگی اور انہوں نے حمزہ کو بھی کھیلنے کو کہا جسے اس نے فوراً منظور کر لیا۔

تھوڑی ہی دیر میں سنبھل کے ہندو لڑکوں کو بخوبی اندازہ ہو گیا کہ پھرتی، ہوشیاری، چالاکی، داؤں پیچ یا زور آزمائی میں ان میں سے کوئی اس کے پاسنگ بھی نہیں۔ چنانچہ پے در پے ہزیمتیں اٹھانے کے بعد وہ دھاندلی پر اتر آئے اور ایک ہی دفعہ بہت سے لڑکوں نے اس پر دھاوا بول دیا۔ حمزہ ذرا نہ گھبرایا۔ وہ انہیں اٹھا اٹھا کر یوں پٹخنے لگا جیسے وہ روئی کے گالے ہوں۔ جس لڑکے کو ایک دفعہ اس کا گھونسا پڑ جاتا پھر وہ اس کے قریب آنے کا نام نہ لیتا۔ آخر سب پٹ پٹا کر دور دور ہٹ گئے اور اسے وہاں سے چلے جانے دیا۔

کالونی میں پہنچ کر حمزہ نے اس واقعے کا ذکر اپنے ماں باپ یا کسی دوست سے نہیں کیا، کیونکہ

اسے ڈر تھا کہ اگر اس واقعے کا پتہ چل جاتا تو ممکن ہے اس کی خبر قصبے تک پہنچ جائے اور قصبے والے بدلہ لینے کے لئے کالونی پر دھاوا بول دیں یا کسی اور طریقے سے ان لوگوں کا جینا حرام کر دیں۔

اب حمزہ اٹھارہ برس کا ہو گیا تھا۔ وہ بڑا البیلا نوجوان تھا۔ بالا قامت، چوڑا سینہ، مضبوط بازو، بھرا ہوا جسم، سر پر بال کیا تھے جیسے کسی نے سونا بکھیر دیا تھا۔ گورا رنگ، ابھرواں نقشہ، بڑی بڑی آنکھیں جیسے کنول کی ادھ کھلی کلیاں۔ کالونی کی جس لڑکی نے بھی ایک مرتبہ اس کی جھلک دیکھ لی پھر وہ اس کا نقش کبھی دل سے مٹا نہ سکی اور سارہ تو اس پر جان چھڑکتی تھی۔ وہ خود بھی دبلی پتلی نازنین تھی، پھول کی طرح مسکراتا ہوا چہرہ، نشیلی نشیلی سی آنکھیں جن کی پتلیاں شربتی رنگ کی تھیں۔ یہ جوڑا بے حد موزوں تھا اور جب کبھی گھر میں ذکر چھڑتا کہ ان کے لئے دوسرے گھروں میں رشتے کی جستجو نہ کرنی پڑے گی تو سارہ شرم سے سر جھکا لیتی۔ کالونی کی ساری لڑکیاں اس کی خوش قسمتی پر رشک کرتی تھیں۔

اگرچہ حمزہ نے اسی کالونی میں آنکھ کھولی تھی اور وہ بچپن ہی سے اپنے ماں باپ اور کالونی کے دوسرے مسلمانوں کو بڑی پستی کی زندگی بسر کرتے دیکھتے آ رہا تھا اور رفتہ رفتہ ان حالات کا عادی ہو چکا تھا۔ مگر اب جیسے ہی وہ سن بلوغت کو پہنچا اسے اپنی قوم کی تذلیل کا احساس بڑی شدت سے ہونے لگا۔ وہ مشرقی پنجاب کے مسلمانوں کے قتل عام کے دہشت ناک واقعات سن چکا تھا کہ کس طرح اس کے ماں باپ اور دوسرے مسلمان ہندو غنڈوں کے ہاتھوں اپنے بھرے پرے گھروں کو چھوڑنے پر مجبور ہوئے اور کس طرح اس کا تایا اسحاق، اس کی دو جوان تایازاد بہنیں، اور اس کے دو کم عمر بچے بلوائیوں سے لڑتے ہوئے شہید ہو گئے اور کس طرح اس کے دو سالہ معصوم بھائی اصغر کو ماں کی آنکھوں کے سامنے بلوائی کے ساتھ تہ تیغ کر دیا گیا۔ ایسی ہی ہولناک کہانیاں اس نے کالونی کے دوسرے گھروں کے بارے میں بھی سن رکھی تھیں۔ اب ان کو یاد کر کر کے اس کا خون کھولنے لگا۔ پھر وہ یہ بھی دیکھتا کہ اس کالونی کے مردوزن کو اپنا اور بچوں کا پیٹ پالنے کے لئے کس قدر محنت اور جفاکشی کرنی پڑتی ہے اور دوسری طرف ہندو ہیں کہ ان کے یہاں اچھوتوں کی طرح رہنے کے بھی روادار نہیں اور جب مسلمان یہاں جھونپڑیاں بنا رہے تھے تو ان میں آگ لگا لگا کے انہیں یہاں سے بھگانے کی کیسی کیسی کوششیں کی گئی تھیں۔

ان باتوں کو سوچ سوچ کر وہ اندر ہی اندر گھلنے لگا۔ اس کا جی کسی کام میں نہ لگتا۔ وہ ہر وقت چپ چپ اور کھویا کھویا سا رہنے لگا۔ اس کا کھانا پینا چھوٹ گیا اور جب سارہ اور گھر کے دوسرے لوگ بڑی فکر مندی کے ساتھ اس تغیر کا سبب پوچھتے تو وہ کوئی جواب نہ دے پاتا۔ سارہ کوشش کرتی مگر کچھ نہ کر





سکی۔ اس کی محبت بھی حمزہ کا یہ دکھ دور نہ کر سکی۔

جب اسی طرح کئی دن گزر گئے تو ایک دن وہ خود اپنے ماں باپ کے پاس گیا اور کہنے لگا:

''میرا دل یہاں رہتے رہتے اچاٹ ہو گیا ہے۔ میں پردیس جانا چاہتا ہوں۔ میں اب اتنا بڑا ہو گیا ہوں کہ اپنی دیکھ بھال خود کر سکوں۔ میں جہاں کہیں جاؤں گا محنت مزدوری کر کے روزی پیدا کر لوں گا۔ میں ہندوانہ بھیس بنا کے جاؤں گا اس لیے مجھے کوئی نقصان نہ پہنچائے گا۔ آپ لوگ میری فکر نہ کریں''۔

ابراہیم اور اس کی بیوی حیرت سے ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے۔ سارہ نے بے تابانہ اس کا دامن پکڑ لیا۔ اور رو رو کر کہنے لگی:

''تم مجھے چھوڑ کر کہاں جا رہے ہو؟ تمہارے بغیر میں کیسے زندہ رہ سکوں گی؟''

''سارہ گھبراؤ نہیں'' اس نے دل جوئی کرتے ہوئے کہا۔ ''میں جلد واپس آ جاؤں گا۔ میں تمہارے لیے اچھے اچھے کپڑے اور زیور لاؤں گا''

''مجھے نہ کپڑے چاہئیں نہ زیور۔ بس تم کہیں نہ جاؤ''۔

مگر اس نے ایک نہ سنی۔ اس کے ماں باپ اور بہنوں نے بھی بہتیرا روکنا چاہا مگر وہ نہ رکا۔ اسی روز وہ کچھ کپڑوں اور ضروری چیزوں کی ایک گٹھڑی بغل میں دبا سفر پر روانہ ہو گیا۔

دن پر دن گزرتے گئے مگر حمزہ واپس نہ آیا۔ جب چھ مہینے تک اس کے گھر والوں نے اس کی صورت نہ دیکھی تو انہیں یقین ہو گیا کہ ضرور کسی نے اسے پہچان کر مار ڈالا ہے۔ تینوں عورتیں اس کی یاد میں بلک بلک کر روتیں اور اس کا باپ گردن جھکائے ایک سائے کی طرح کالونی میں ادھر ادھر پھرتا رہتا۔ اس کی دکان سونی سونی رہتی۔ وہ نہ کسی سے بات کرتا نہ کسی کی بات کا جواب دیتا۔

جب حمزہ کو گھر سے نکلے پورا ایک سال ہو گیا، تو ایک رات وہ اچانک واپس آ گیا۔ اس کے گھر والوں کو اپنی آنکھوں پر یقین نہ آتا تھا وہ اس سے لپٹ گئے۔ عورتیں پھوٹ پھوٹ کر رونے لگیں۔ ابراہیم نے اس کی پیشانی پر بوسہ دیا۔ مگر حمزہ بت بنا کھڑا رہا۔ اپنے عزیزوں کو دیکھ کر نہ تو اس کی آنکھوں میں چمک سی پیدا ہوئی اور نہ ہونٹوں پر مسکراہٹ ہی آئی۔

اس کے گھر والوں نے دیکھا کہ وہ سوکھ کر کانٹا ہو گیا ہے اس کی آنکھیں بجھی بجھی سی ہیں۔ چہرے پر مردنی سی چھائی ہے۔ معلوم ہوتا ہے جیسے اسے کوئی سخت روگ لگ گیا ہے۔ انہوں نے اس سے طرح طرح کے سوال کرنے شروع کئے مگر اس نے کسی کا جواب نہ دیا۔ جیسے وہ سن ہی نہیں رہا

تھا۔ اس کی ماں نے اس کے سامنے کھانا لا کر رکھا مگر اس نے نظر اٹھا کے بھی نہ دیکھا۔ جھونپڑی میں ایک طرف ایک ٹوٹی ہوئی کھٹیا پڑی تھی۔ وہ اس پر لیٹ گیا اور تھوڑی ہی دیر میں سو گیا۔ اس کے گھر والے رات اسے بخار میں کراہتے اور بڑبڑاتے سنتے رہے۔

اگلی صبح کو وہ اٹھا تو اس کے چہرے پر کچھ کچھ سکون کے آثار تھے۔ ماں نے اسے بکری کے تازہ دودھ کا گلاس بھر کے دیا۔ جسے اس نے بلا حیل و حجت پی لیا۔ اب اس کے گھر والوں نے پھر اس پر سوالوں کی بوچھاڑ کر دی۔ وہ پہلے تو کچھ دیر خاموش رہا۔ پھر اس نے ایک ٹھنڈی آہ بھری اور آپ بیتی کہانی یوں سنانی شروع کی۔

''آپ لوگوں سے رخصت ہو کر میں نے بہت سے شہروں کی سیر کی۔ میں دن بھر مزدوری کرتا اور رات کو کسی سرائے میں یا کسی مندر کے باہر پڑ رہتا۔ میں نے ہندوانہ لباس کے ساتھ ہندی کے کچھ الفاظ بھی اپنی بول چال میں شامل کر لئے تھے۔ اس لئے کسی کو مجھ پر شک نہ گزرتا تھا۔ میں جہاں کہیں گیا میں نے مسلمانوں کو بڑی مظلومیت کسمپرسی اور بے چارگی کی حالت میں دیکھا۔ وہ ہر وقت ڈرے سہمے رہتے۔ ان کی مسجدوں، اولیاء کے مزاروں اور ان کے قبرستانوں کو مسمار کیا جا چکا مگر وہ دم نہ مار سکتے۔ ہندوستان کا کوئی شہر ایسا نہ تھا جہاں آئے دن مسلمانوں پر بلوے نہ ہوتے رہتے۔ ان بلوؤں میں ہزاروں بے گناہ زن و مرد بچے بوڑھے موت کے گھاٹ اتار دیئے جاتے۔ ان کی جائیدادیں اور املاک لوٹ لی جاتیں۔ جو مسلمان زندہ بچ رہتے ان پر سخت ظلم ڈھائے جاتے اور انہیں بڑی ذلت کی زندگی بسر کرنے پر مجبور کیا جاتا۔ خدا جانے گنگا جمنا نربدا اور تاپتی کے پانیوں میں کتنا خون بے گناہ مسلمانوں کا مل گیا ہے!

''میں ایک دفعہ ایک بڑے شہر کے ریلوے اسٹیشن پر مزدوری کرنے گیا وہاں میں نے ایک بڑھے کو دیکھا جو میری طرح مزدوری کرنے آیا تھا۔ اس کے جبڑوں کی ہڈیاں ابھری ہوئی تھیں اور آنکھیں دھنسی ہوئی۔ میں نے اس سے زیادہ مظلوم چہرہ پہلے کبھی نہ دیکھا تھا۔ گو اس نے ہندوؤں کی طرح دھوتی باندھ رکھی تھی مگر مجھے فوراً خیال آیا کہ کہیں یہ بھی میری طرح مسلمان ہی نہ ہو۔ چنانچہ میں نے جرأت کر کے اسلامی طریق پر اسے سلام کیا۔ اس پر وہ بڑھا تھر تھر کانپنے اور خوفزدہ نظروں سے چاروں طرف دیکھنے لگا۔ جب میں نے اس کی ڈھارس بندھائی تو اس نے اپنے مسلمان ہونے کا اقرار کر لیا۔

''یہ شخص ایک خاصا خوش حال تاجر تھا۔ اس کے کئی جوان لڑکے اور لڑکیاں تھیں۔ جب اس کے





شہر میں مسلمانوں پر بلوے ہونے شروع ہوئے تو اس کے مکان کو بھی گھیر لیا گیا۔ ہندو غنڈے دروازے اور کھڑکیاں توڑ کر گھر کے اندر گھس آئے۔ اس شخص کو رسیوں سے جکڑ دیا گیا اور اس کی آنکھوں کے سامنے پہلے اس کی معصوم کنواری لڑکیوں کی آبرو لوٹی گئی۔ بعد میں ان لڑکیوں اور ان کے بھائیوں کو نہایت بے دردی کے ساتھ ذبح کر دیا گیا۔ جب اس پر بھی ہندو غنڈوں کا دل ٹھنڈا نہ ہوا تو انہوں نے مکان کے چاروں طرف مٹی کا تیل چھڑک کر آگ لگا دی۔ دم بھر میں شعلے بلند ہونے لگے اور اس کی بیوی، اس کے بوڑھے باپ اور دوسرے لواحقین کی آہ و بکا در و دیوار میں گم ہو کے رہ گئی۔ یہ شخص بڑا سخت جان تھا کہ پھر بھی کسی طرح زندہ بچ رہا۔ وہ اب مزدوری کر کے پیٹ پالتا ہے مگر خود کو ہندو ظاہر کرتا ہے کیونکہ اس کے بغیر اسے مزدوری نہیں مل سکتی۔

''میں نے ایسے واقعات سنے ہی نہیں اپنی آنکھوں سے بھی دیکھے ہیں۔ جس کی وجہ سے ان مظلوموں کی شکلیں سوتے جاگتے میری آنکھوں کے سامنے پھرتی رہتی ہیں اور مجھ پر ہر وقت ایک اضطراب کی کیفیت طاری رکھتی ہیں۔

''میں تم لوگوں کو اپنی شکل دکھانے آ گیا ہوں تا کہ تم کو اطمینان ہو جائے کہ میں زندہ ہوں۔ لیکن میں یہاں ٹھہر نہ سکوں گا۔ میرے دل میں کوئی بیٹھا کہہ رہا ہے کہ اٹھ اور چل۔ لیکن کہاں؟ یہ ابھی مجھے بھی معلوم نہیں۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے عنقریب مجھ سے کوئی بڑا اہم کام لیا جانے والا ہے۔''

ابراہیم، آمنہ، بلقیس اور سادہ چاروں مبہوت ہو کر حمزہ کی زبان سے یہ ماجرا سنتے رہے۔ اگلی صبح جب ان کی آنکھ کھلی تو حمزہ کی کھٹیا خالی پڑی تھی۔

وہ فتنہ جو ایک عرصے سے خوابیدہ تھا اچانک بیدار ہو گیا۔ کسی نے قصبے میں یہ شوشہ چھوڑ دیا کہ کالونی کے ملیچھ مسلمان ہندوؤں کے متبرک کنوئیں سے پانی بھر کر اسے ناپاک کرتے ہیں۔ اس بات کو وہ کٹر ہندو لے اڑے جو مسلمانوں کے وجود کو کسی صورت ہندوستان کی سرزمین پر نہیں دیکھنا چاہتے تھے اور اسے ایک تحریک کی شکل دے دی گئی۔ پھر کیا تھا کئی ہندو کنوئیں پر پہنچ گئے اور مسلمان عورتوں سے جو پانی بھرنے آئی تھیں چھیڑ چھاڑ کرنے لگے۔ جب یہ بے چاری پانی بھرے بغیر چلی گئیں تو انہوں نے کنوئیں پر باقاعدہ پہرا بٹھا دیا۔ یہ ہندو جو والنٹیر کہلاتے تھے صبح سے آدھی رات تک باری باری مندر کے آس پاس پہرہ دیتے رہے۔

کالونی والوں کے لئے یہ بڑا نازک مسئلہ تھا۔ وہ دنیا کی ہر مصیبت جھیل سکتے تھے مگر پانی کے

بمشکل زندہ رہ سکتے تھے۔ چنانچہ جب ہندو پہرے دار چلے جاتے تو رات کے پچھلے پہر کالونی کی عورتیں چھپتے سے جا کر پانی بھر لاتیں۔ یہ سلسلہ کئی روز تک جاری رہا۔ مگر آخر ہندوؤں کے کان میں اس کی بھنک پڑ گئی اور ایک رات پچھلے پہر کے سناٹے میں جب یہ عورتیں پانی بھرنے آئیں۔ تو بہت سے ہندوؤں نے جو مسلح ہو کر آئے تھے اور مندر میں چھپے بیٹھے تھے ایکا ایکی ان پر حملہ کر دیا۔ وہ غل مچاتے اور نعرے لگاتے بھوکے بھیڑیوں کی طرح ان پر ٹوٹ پڑے اور کیا کنواری اور کیا بیاہتا سب کی آبرو لینے لگے۔ جو ذرا مزاحمت کرتی اس کے سینے میں چھرا بھونک دیا جاتا۔

رات کی خاموشی میں جب ان عورتوں کی چیخیں غنڈوں کے قہقہوں میں ملی ہوئی کالونی میں پہنچیں تو سارے مرد جھونپڑیوں سے باہر نکل آئے اور لٹھ، ڈنڈا، کلہاڑی جو بھی ہاتھ میں آیا لے کر کنویں کی طرف دوڑے۔ ہندو پہلے تو ان کو دیکھ کر ڈرے اور بھاگنے کی سوچنے لگے۔ مگر جب دیکھا کہ ان کی تعداد چند درجن سے زیادہ نہیں ہے تو ان کے قدم رک گئے اور وہ اپنی پوری جمعیت کے ساتھ جس کی تعداد سینکڑوں تک پہنچتی تھی مسلمانوں سے مقابلے کے لئے تیار ہو گئے۔ مسلمان بڑی بہادری سے لڑے اور بہت سے ہندوؤں کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ مگر ایک آدمی دس کا مقابلہ کب تک کر سکتا تھا۔ چنانچہ تھوڑی ہی دیر میں کئی مسلمان لڑتے لڑتے شہید ہو گئے۔ جو زندہ بچے وہ زخموں سے چور چور تھے۔ ہندوؤں نے ان پر جلد ہی قابو پا لیا۔ ابراہیم بھی ان بچے کھچے لوگوں میں تھا۔ اس کے جسم پر بہت سے زخم آئے تھے جن سے تیزی سے خون بہہ رہا تھا۔

ہندوؤں نے ان مسلمان مردوں اور عورتوں کو رسیوں سے جکڑ دیا۔ وہ جوش انتقام سے دیوانے ہو رہے تھے کیونکہ مسلمانوں کی آٹھ دس لاشوں کے ساتھ ساتھ ہندوؤں کی بیس پچیس لاشیں بھی زمین پر لوٹ رہی تھیں۔ چنانچہ انہوں نے صلاح ٹھہرائی کہ ایک بہت بڑا الاؤ لگایا جائے اور ان مسلمانوں کو اس میں زندہ جلا دیا جائے۔

کئی ہندو اسی وقت دوڑے دوڑے قصبے میں گئے اور ٹال کھلوا چھکڑوں میں لکڑیاں بھر لائے۔ تھوڑی ہی دیر میں مندر کے سامنے ایک بہت بڑا الاؤ لگا دیا گیا۔ دم بھر میں شعلے آسمان کی خبر لانے لگے۔

سارہ جو اپنی ماں اور بچی کے ساتھ رسیوں سے بندھی زمین پر پڑی تھی اس بھیانک منظر کی تاب نہ لا سکی۔ اس کی دہشت زدہ نظریں مرد قیدیوں میں جو اس سے ذرا ہٹ کے رسیوں میں جکڑے پڑے تھے، اپنے چچا کو ڈھونڈنے لگیں۔ آخر اس نے ابراہیم کو تلاش کر لیا۔ جو زخموں سے چور زمین پر





پڑا سسک رہا تھا۔ اس کی یہ حالت دیکھ کر سارہ کے منہ سے بے اختیار چیخ نکل گئی۔ ابراہیم نے نقاہت کے باوجود یہ چیخ سن لی اور اس نے بڑی مشکل سے گردن اٹھا کر قیدی عورتوں پر نظر ڈالی۔ آخر چچا بھتیجی کی نظریں مل گئیں اور وہ دونوں بڑی بے بسی کے ساتھ ایک دوسرے کو دیکھنے لگے۔

اب ہندو غنڈوں نے قیدی مردوں کے جسموں میں بھالوں کی انیاں چبھو چبھو کر پہلے انہیں الاؤ کی طرف لے جانا شروع کیا۔ ابراہیم سب سے آگے تھا۔ بہت سا خون نکل جانے سے وہ ایسا نحیف ہو گیا تھا کہ ایک قدم بھی چل نہ سکتا تھا۔ اس پر دو تین ہندو اسے اٹھا کر گھسیٹتے ہوئے الاؤ کے قریب لے گئے اور آگ میں دھکا دے دیا۔ سارہ کے منہ سے ایک مرتبہ پھر چیخ نکل گئی۔ مگر یہ چیخ پہلی سے کہیں زیادہ بلند اور کرب ناک تھی۔

اس چیخ کا سنائی دینا تھا کہ یکبارگی آسمان پر بڑے زور کا کڑکا ہوا جس سے زمین کانپنے لگی اور اس کے ساتھ ہی الاؤ کی آگ خود بخود بجھ گئی۔ یہ دیکھ کر ہندو ایسے سراسیمہ ہوئے کہ اندھا دھند ادھر ادھر بھاگنے لگے۔ بھاگتے ہی میں آسمان میں ایک بہت بڑا شگاف ہو گیا اور اس میں سے دم دار تارے کی شکل کی کوئی چیز نمودار ہوئی۔ جس میں سے اس قدر تیز روشنی پھوٹ رہی تھی کہ زمین و آسمان جگمگا اٹھے تھے۔

یہ چیز بڑی تیزی کے ساتھ اس مندر کی طرف آنے لگی۔ جوں جوں وہ قریب آتی جاتی تھی روشنی بڑھتی ہی جاتی تھی۔ یہاں تک کہ دیکھنے والوں کی آنکھیں خیرہ ہونے لگیں اور وہ ہاتھ اٹھا اٹھا کے اپنی آنکھوں کو چھپانے لگے۔ آن کی آن میں وہ چیز ہندوؤں کے سروں کے بالکل قریب آ کر ٹھہر گئی۔

اگرچہ روشنی اس قدر تیز تھی کہ نظر اس پر نہ ٹھہرتی تھی۔ پھر بھی ان لوگوں نے اپنی آنکھوں کو کبھی بند کر کے اور کبھی کھول کے یہ دیکھ ہی لیا کہ یہ ایک بڑا سندر چھیلا نوجوان ہے۔ جو ایک دودھ ایسے سفید گھوڑے پر سوار ہے۔ اس کے داہنے ہاتھ میں ایک لمبی تلوار ہے۔ جس سے یہ ساری روشنی نکل رہی ہے۔ اس کے سر پر بڑا خوبصورت مکٹ ہے۔ جس میں جگمگاتے ہوئے لعل، ہیرے، زمرد، پکھراج، نیلم اور دوسرے بے بہا جواہر جڑے ہیں۔ گلے میں بڑے بڑے موتیوں کی کئی کئی مالائیں ہیں۔ اس کے گھوڑے کا ساز و یراق بھی جواہر سے مزین ہے۔ سر پر اونچی کلغی ہے۔ گھوڑے کی سامنے کی ٹانگوں پر گردن کے قریب دو بڑے بڑے پر ہیں۔ جو مور کے پروں سے بھی زیادہ رنگین اور خوش نما ہیں۔ یہ پر فر فرا رہے ہیں۔ جس کی وجہ سے گھوڑا ہوا میں معلق ہے۔

اس عجیب و غریب گھڑ سوار کو دیکھ کر ہندوؤں کی گھگھی بندھ گئی۔ بعض نے اضطراری حالت میں

پوجا پاٹ شروع کر دی۔ بعض ہاتھ جوڑ جوڑ کر اسے ڈنڈوت کرنے لگے۔ ادھر ابراہیم نے بھی جسے آگ نے ذرا گزند نہ پہنچایا تھا سر اٹھا کر اس سوار کو دیکھا اور وہ تکنے کا تکتا رہ گیا۔ یہی حال سارہ کا تھا جو ایک حیرت کے عالم میں کبھی اپنے بچے ابراہیم کی طرف دیکھتی تھی اور کبھی اس سفید گھوڑے کے سوار کی طرف۔

اب اس سوار نے گمبھیر مگر بڑی سریلی آواز میں ہندوؤں کے مجمع سے یوں خطاب کرنا شروع کیا:

"میں ہی ہوں وہ کلکی اوتار، جس کے آنے کی خبر شاستروں میں دی گئی تھی۔ میں وشنو بھگوان کا دسواں اور آخری اوتار ہوں۔ مجھے کل جگ کے ختم ہونے پر ظاہر ہونا تھا جس کی مدت چار لاکھ بتیس ہزار سال ہے۔ مگر آج سنسار پر ادھرم اور پاپ کا ایسا گھٹا ٹوپ اندھیرا چھایا ہوا ہے کہ اس سے زیادہ ممکن نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ مجھے مقررہ وقت سے بہت پہلے یہاں آنا پڑا ہے۔

"میں وشنو ہوں۔ جب کبھی سنسار میں نیکی گھٹ جاتی ہے اور بدی غلبہ پالیتی ہے تو میں دیو لوک میں اپنے استھان کو چھوڑ کر یہاں آتا ہوں تاکہ نیکوں کی حفاظت کروں اور بدکاروں کو ان کے کئے کی سزا دوں۔ میں نو مرتبہ مختلف اوتاروں کے روپ میں دھرتی پر آچکا ہوں۔ مگر جیسا ظلم آج تم نے آج اس اندھیر نگری میں دیکھ رہا ہوں پہلے کبھی نہ دیکھا تھا۔ تم انسان نہیں بھیڑیوں سے بھی بدتر ہو۔ پرتھوی جس نے تمہیں پالا ہے تمہارے کرتوتوں سے ایسی دکھیا ہے کہ وہ تمہاری صورت تک دیکھنا نہیں چاہتی۔ وہ پاتال میں چلی جانا چاہتی ہے۔ دھرتی تو دھرتی آکاش کے دیوتا بھی تم پر لعنت کرتے ہیں۔ کیونکہ تم نے ان کے بھگت ہو کر ان کے نام پر کلنک کا ٹیکہ لگایا ہے۔

"تم شاستروں کے احکام کے خلاف ہو۔ تم ویدوں سے منحرف ہو گئے ہو۔ ہندو دھرم جو سب دھرموں میں بڑا اونچا درجہ رکھتا تھا تم نے اس کو بٹہ لگایا ہے۔ ہندو دھرم تو اتنا اہنسک ہے کہ اس میں ایک چیونٹی کی ہتھیا بھی مہا پاپ ہے مگر تم نے اس دھرم میں رہ کر لاکھوں بے گناہ انسانوں کا خون بہایا ہے۔ تم نے عورتوں کو بے آبرو کیا ہے۔ تم نے ان کو ننگا کر کے بازاروں میں پھرایا ہے۔ تم نے ان کی چھاتیاں اور ناک کان کاٹ کے انہیں زندہ چتاؤں میں جلایا ہے۔ تم نے ان کے بچوں کو بھالوں کی انیوں پر لٹکایا ہے۔ کیا ہندو دھرم کا یہی کرتو ہے؟

"اور پھر ان لاکھوں انسانوں کا قصور کیا تھا؟ محض یہ کہ انہوں نے اپنی نجات کے لئے جو راہ منتخب کی تھی وہ تمہاری راہ سے مختلف تھی۔ ان کا طریق عبادت اور طرز حیات تم سے جداگانہ تھا۔ کیا یہ





اتنا ہی قصور تھا کہ انہیں دائرہ انسانیت سے خارج کر کے نیست و نابود کر دیا جاتا؟

"کیا تم نہیں جانتے کہ دنیا کے تمام مذاہب ایک ہی مقصد رکھتے ہیں یعنی سفر آخرت۔ ہر شخص مسافر ہے اور اپنے اپنے طریق پر سفر کرتا ہے۔ مگر منزل سب کی ایک ہی ہے۔ اور ایک ہی روشنی ہے جو مختلف رنگوں میں نمودار ہوتی ہے مگر سب کے لئے مشعل راہ ہے۔

"مجھ سے پہلے رام چندر جی، کرشن جی اور گوتم بدھ آئے تھے جو میرے ہی تین سروپ تھے۔ انہوں نے تم کو سچائی، دیانت، عدل و انصاف، ایثار، علم و صبر کی تعلیم دی تھی۔ انہوں نے بتایا تھا کہ سنسار میں سکھ شانتی کس طرح حاصل کی جا سکتی ہے۔ انہوں نے تم کو نصیحت کی تھی کہ کسی کا دل نہ دکھاؤ۔ بیکسوں بیچاروں کی سیوا کرو۔ کسی سے نفرت نہ کرو۔ محبت سب چیزوں کا سرچشمہ ہے۔ عارف کی نظر میں برہمن، گائے، ہاتھی، کتا اور چنڈال برابر ہیں۔ سب سے اونچا شخص وہ ہے جو دوست دشمن نیک و بد سب کو ایک نظر سے دیکھے۔

"مگر تم نے ان کی تعلیمات کو بھلا دیا۔ تم جاہ و حشمت، حرص و ہوا کے بندے بن گئے۔ عناد، تعصب، نفرت اور غرور تمہاری گھٹی میں پڑ گئے۔ اگیان نے تمہاری آنکھوں پر پردے ڈال دیئے۔ تم بس کو امرت اور شعلے کو پھول سمجھنے لگے۔ تم یہ بھول گئے کہ یہ جگت کچھ بھی نہیں محض ایک سراب ہے۔ جیسے آکاش نیلے رنگ کا نظر آتا ہے مگر بچار کرنے سے یہ بھرم مٹ جاتا ہے۔

"یہ بھی نہ بھولو کہ تقدس، معصومیت، شرافت، خلوص اور حق شناسی کے جوہر کسی ایک قوم کو ودیعت نہیں ہوئے۔ بلکہ ساری کائنات کے حصے میں آئے ہیں۔ اسی طرح دیوتا بھی کسی خاص مذہب و ملت سے تعلق نہیں رکھتے۔ بلکہ وہ ساری انسانیت کے لئے ہیں۔ اور تمام موجودات میں ان کی ذات کا پرتو ہے۔ چنانچہ میں نے اسی بات کو ثابت کرنے کے لئے اب کے کسی ہندو راج محل میں نہیں بلکہ ایک غریب مسلمان لوہار کے جھونپڑے میں جنم لیا ہے..............."

---

# دیگر افسانے





## بندر والا

میں شہر کے جس علاقے میں رہتا تھا وہیں ایک صاحب بھی رہتے تھے۔ نام تو ان کا کچھ لمبا سا تھا مگر اس علاقے کے لوگوں میں وہ مسٹر شاہ کے نام سے یاد کیے جاتے تھے۔ وہ کسی دفتر میں اونچے عہدے پر فائز تھے اور ایک چھوٹے سے خوش نما بنگلے میں رہائش پذیر تھے۔ بڑے خلیق اور ملنسار معلوم ہوتے تھے کیونکہ ان کے بنگلے کے باہر صبح شام دو ایک موٹریں کھڑی نظر آیا کرتی تھیں۔

میں صبح کو ٹہلنے نکلتا تو کبھی کبھی ان سے ملاقات ہو جاتی، خصوصاً چھٹی کے روز۔ انھیں کسی طرح معلوم ہو گیا تھا کہ مجھے شعر و ادب سے لگاؤ ہے۔ شاید یہی وجہ تھی کہ وہ مجھ سے بڑے التفات سے پیش آتے اور اپنے بنگلے پر آنے کی دعوت دیتے۔ میں اسے ان کی خوش اخلاقی پر محمول کرتا اور ہمیشہ کچھ نہ کچھ بہانہ کر کے ٹال دیا کرتا مگر ایک دن جو انھوں نے مجھے سہ پہر کی چائے پر مدعو کیا تو میں انکار نہ کر سکا۔

مجھے معلوم تھا کہ ان کا تین چار سال کا ایک صاحبزادہ ہے۔ جس کو میں نے کئی بار ان کی انگلی پکڑے ساتھ ساتھ چلتے دیکھا تھا۔ بڑا بھولا بھالا پیارا بچہ تھا۔ راہ میں نے بازار سے ٹافیوں اور پیڑے والی مٹھائیوں کی دو تھیلیاں خریدیں اور وقت مقررہ پر ان کے بنگلے پر پہنچ گیا۔

وہ غالباً میرے ہی منتظر تھے۔ خود پھاٹک پر مجھے لینے آئے اور میری آمد پر بڑی مسرت کا اظہار

کیا۔ ڈرائنگ روم میں لے گئے اور ایک نرم اور آرام دہ صوفے پر مجھے بٹھایا۔ ڈرائنگ روم بڑے تکلف سے سجایا گیا تھا۔ قیمتی قالینوں، دیواروں پر خوش نما تصاویر، چینی کے ظروف، آرٹ کے نوادر غرض ہر چیز ان کی خوشحالی کی غمازی کرتی تھی۔

اسی ڈرائنگ روم کے ایک گوشے میں ان کا صاحبزادہ چند بیٹری سے چلنے والے کھلونوں موٹر، ہوائی جہاز، ٹینک وغیرہ سے کھیلنے میں مشغول تھا۔ اس کو دیکھ کر مسٹر شاہ نے کہا:

"مانی، دیکھو انکل آئے ہیں، انھیں سلام کرو۔"

لڑکا چونکا اور جلدی سے اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔ مگر اس کی نظریں ابھی تک کھلونوں پر گڑی تھیں۔

"مانی بیٹے سلام کرو انکل کو، شاباش۔"

لڑکے نے باپ کی طرف دیکھا، پھر اپنے ننھے سے ہاتھ سے پیشانی کو چھو کر مجھے سلام کیا۔ میں نے شفقت سے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور ٹافیوں اور چوسنے والی مٹھائیوں کی تھیلیاں اسے دے دیں۔

"انکل کو تھینک یو کہو مانی۔"

لڑکے نے کچھ تامل کیا۔

"دیکھو انکل تمہارے لئے کیسی اچھی اچھی سویٹس لائے ہیں۔ انھیں تھینک یو کہو۔ شاباش!"

آخر لڑکے نے اپنی باریک آواز میں آہستہ سے تھینک یو کہہ ہی دیا۔ میں نے دوبارہ اس کے سر پر ہاتھ پھیرا۔

"ماشاء اللہ بڑا پیارا ہونہار بچہ ہے۔ خدا عمر دراز کرے۔"

بچہ چند لمحے شرمیلے پن سے سر جھکائے کھڑا رہا۔ پھر وہ آہستہ آہستہ قدم اٹھاتا ہوا ڈرائنگ روم سے باہر جانے لگا۔ مگر مسٹر شاہ نے فوراً اسے روکا۔

"تم نے انکل کو اپنا نام تو بتایا ہی نہیں۔"

بچہ رک گیا۔ وہ گھر میں ایک اجنبی کو دیکھ کر کچھ گھبرا سا گیا تھا۔

"شاباش، شاباش، بتاؤ اپنا نام۔"

لڑکے نے پہلے باپ کے چہرے کی طرف دیکھا پھر نظریں نیچی کر کے اپنی باریک آواز میں آہستہ سے کہا:

"خاکسار کو امان اللہ شاہ کہتے ہیں۔"





مسٹر شاہ کا چہرہ کھل اٹھا۔

اتنے میں ایک خاتون ہلکے سبز رنگ کی ساڑی میں ڈرائنگ روم میں تشریف لائیں۔ قدرے شوخ میک اپ کیا ہوا جس کی ضرورت نہ تھی کیونکہ وہ خاصی قبول صورت تھیں۔ عمر میں وہ مسٹر شاہ سے جو چالیس کے پیٹے میں معلوم ہوتے تھے یقیناً آٹھ دس برس چھوٹی ہوں گی۔ مسٹر شاہ نے میری ادبی صلاحیتوں کے بارے میں کافی زیادہ ہی مبالغہ آرائی سے کام لیتے ہوئے بیگم سے میرا تعارف کرایا جس پر انھوں نے بڑے ادب سے مجھے سلام کیا۔ میں نے اپنی منکسر المزاجی کو ایک ہلکی سی مسکراہٹ سے ظاہر کرتے ہوئے ان کے سلام کا جواب دیا اور وہ ڈرائنگ روم ہی میں ایک بڑی سی میز پر چائے کے برتن سجانے میں مصروف ہو گئیں۔

میں نے مسٹر شاہ سے پوچھا: "آپ کا صاحبزادہ ماشاء اللہ بہت ذہین ہے۔ کس نرسری اسکول میں جاتا ہے۔"

"ابھی تو کسی میں بھی نہیں۔ میں گھر پر خود ہی اس کو پڑھاتا ہوں۔ میرا اکلوتا بیٹا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ شروع ہی سے اسے پڑھنے کا شوق پیدا ہو جائے۔ مانی بیٹے، ذرا انکل کو اے بی سی تو سناؤ۔"

رفتہ رفتہ لڑکے کی جھجک دور ہوتی جا رہی تھی۔ اب کے اس نے بغیر شرمائے اے سے لے کر زیڈ تک پوری اے بی سی فرفر سنا دی۔

اس دوران میں دو ایک بار لڑکا کہیں اٹکا بھی مگر باپ کی صورت دیکھتے ہی اسے اپنا آموختہ جلد ہی یاد آ جاتا تھا۔

اب تو مسز شاہ بھی خاصی بے تکلفی سے باتیں کرنے لگی تھیں۔

"صاحب کیا بتاؤں، مسٹر شاہ کو تو بس یہی دھن ہے کہ لڑکے کو اسکول بھیجنے سے پہلے ہی لائق فائق بنا دیں۔ اس کی چوتھی سالگرہ میں بس چند ہی مہینے رہ گئے ہیں اس کے بعد وہ اسکول جانے لگے گا۔ مسٹر شاہ چاہتے ہیں کہ اس سے پہلے ہی اردو کے کچھ مشہور شعر بھی اسے یاد کرا دیں، اور کچھ تو یاد کرا بھی دیئے ہیں۔ غالب کا وہ کون سا شعر تھا جو۔۔۔۔۔۔"

میں نے جلدی سے قطع کلام کرتے ہوئے کہا:

"معاف کیجئے گا بیگم صاحب! آپ کا صاحبزادہ بے شک بہت ذہین ہے مگر بے چارہ اس وقت بہت تھک گیا ہو گا۔ میں وہ شعر کسی اور وقت سن لوں گا۔"

مسز شاہ بولیں: "اجی آپ تھکنے کو کہتے ہیں۔ مسٹر شاہ تو صبح صبح ہی اسے اٹھا کر بٹھا دیتے

ہیں، اپنے ساتھ ہوا خوری کو لے جاتے ہیں۔ اپنے ساتھ ورزش کراتے ہیں۔ علاوہ ورزش بھی تحت قسم کی۔ وہ جو جاپانی کشتی جوڈو کراٹے کہلاتی ہے۔ اس کے بھی تو کچھ داؤ پیچ سکھاتے ہیں۔۔۔۔

چائے کے دوران بھی گفتگو کا موضوع زیادہ تر ان کا صاحبزادہ ہی رہا۔

آخر جب کوئی ڈیڑھ دو گھنٹے کے بعد میں مسٹر شاہ کے بنگلے سے نکلا تو مجھے بڑی تھکاوٹ معلوم ہو رہی تھی۔ آہستہ آہستہ قدم اٹھاتا ہوا تھوڑی ہی دور چلا تھا کہ ایک جگہ سڑک سے ہٹ کر میں نے ایک مجمع دیکھا جس میں بوڑھے، بچے، جوان سبھی دائرہ باندھے کھڑے تھے۔ ان کے قہقہوں کی آوازیں سن کر میرے قدم خود بخود اس مجمع کی طرف اٹھنے لگے۔ دیکھتا کیا ہوں کہ بندر کا تماشا ہو رہا ہے جسے تماشائی بڑے ذوق وشوق سے دیکھ رہے ہیں۔

بندر ایک چھوٹی سی سرخ رنگ کی انگریزی ٹوپی پہنے تھا جسے بندر والے نے اس کی تھوڑی کے نیچے ڈوریوں سے باندھ دیا تھا۔ وہ پچھلے پاؤں پر انسانوں کی طرح سیدھا کھڑا تھا اور دونوں ہاتھ کولہوں پر رکھ کر خوب مٹک مٹک کے اور اکڑ اکڑ کے ادھر سے ادھر اور ادھر سے ادھر چل رہا تھا۔ ساتھ ساتھ بندر والا ڈگڈگی بجا بجا کے کہے جا رہا تھا۔

"اس ٹوپی صاحب۔ بہت ہو چکی لندن کی سیر۔ اب گھر کو سدھارو۔۔۔۔ لو صاحب بہادر تمہاری میم صاحب تو ناراض ہو کر ولایت چلی گئیں۔ اب تمہیں روٹی پکا کے کون کھلائے گا؟۔۔۔۔ کیا کہا خود پکاؤ گے؟ وہ کیسے؟۔۔۔۔ بھئی واہ صاحب بہادر واہ تم روٹی پکانا تو خوب جانتے ہو۔۔۔۔ کیا کہا دشمن سے لڑو گے، لڑو گے!۔۔۔۔ بندوق چلانی آتی ہے؟۔۔۔۔ لو یہ رہی تمہاری بندوق ۔۔۔۔ اب کھڑے ہو کر نشانہ باندھو۔ شاباش۔۔۔۔ اب لیٹ کر نشانہ باندھو۔۔۔۔ بہت ٹھیک ۔۔۔۔ شاباش! شاباش!۔۔۔۔ ارے یہ کیا؟ ہوائی جہاز کو نشانہ بنانا چاہتے ہو؟۔۔۔۔ بھئی تم تو بڑے بہادر نکلے۔ تم نے تو سچ مچ دشمن کو بھگا ہی دیا۔"

بندر نے ان کرتبوں کے علاوہ اور بھی کئی تماشے دکھائے۔ مثلاً سر کو ہلا کر ہاں یا نہیں کا اشارہ کرنا، ہوا میں قلابازی لگانا، ڈھیک چند کرنا، دونوں ہاتھوں کے بل الٹا ہو کر چلنا، کانوں کو ہلانا وغیرہ۔

ان کرتبوں کے دوران بندر کبھی کبھی دانت کچکچانے یا چیخ چڑانے لگتا مگر بندر والے کی لکڑی اور رسی کا جھٹکا اور آنکھ کا اشارہ جلد ہی اسے راہ پر لے آتا تھا۔

بندر کا تماشا تو میں نے زندگی میں بیسیوں مرتبہ ہی دیکھا ہوگا مگر جو مزہ آج مجھے اس تماشے کے دیکھنے میں آیا پہلے کبھی نہیں آیا تھا۔





میری تھکن دور ہو چکی تھی۔

جب میں گھر لوٹ رہا تھا تو اچانک میرے ذہن میں یہ سوال ابھرا!

بندر والا تو ڈگڈگی بجا کر تماشائی اکٹھے کر لیتا ہے۔ کیا مسٹر شاہ کو اس مقصد کے لئے بھی ڈھولوں ہی کا سہارا لینا پڑتا ہے؟

---

